اللہ ہر چیز پر قادر ہے

# بندش

## کیسے کھلتی ہے؟

ذہن کی بندش

رشتوں کی بندش

بیرون ملک سفر کی بندش

کاروبار کی بندش

اولاد کی بندش

ملازمت کی بندش

شوکت علی شاکر قادری



اللہ

ہر چیز پر قادر ہے

# بندش کیسے کھلتی ہے؟

مؤلف

شوکت علی شاکر قادری

ہر قسم کی بکس وی پی منگوانے کیلئے اس پتہ پر خط لکھیں، فون کریں اور ایس ایم ایس کریں

عثمان پبلی کیشنز

جلال دین ہسپتال بلڈنگ چوک اردو بازار لاہور

فون:042-7640094 موبائل:0333-4275783

upublications@hotmail.com
upublications@gmail.com





فہرست






محمد عثمان نے

ریاض شہباز پریس سے چھپوا کر

عثمان پبلی کیشنز

اردو بازار لاہور سے شائع کی۔

قیمت: 200 روپے

ہر قسم کی بکس کیلئے یا وی پی بکس منگوانے کیلئے اس درج ذیل ایڈریس پر رابطہ کریں



عثمان پبلی کیشنز

جلال دین ہسپتال بلڈنگ چوک اردو بازار لاہور

فون: 042-7640094 موبائل: 0333-4275783

upublications@hotmail.com

upublications@gmail.com

Free Amliyaat Books PDF





# انتساب

اس مالک حقیقی جو مالک وخالق ہے
جو بڑا رحیم وکریم ہے
جس نے مجھ سے بندہ ناچیز کو اس کتاب
کو تحریر کرنے کی توفیق بخشی
جو بڑا غفور رحیم ہے جس سے دنیا وآخرت میں
ساری امیدیں وابستہ ہیں
وہی تو ہے جو اپنے گنہگار بندے کو معاف کرنے والا
اور درگزر فرمانے والا میرا رب ہے۔



# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمن الرحیم○

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ

وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْم

الامِیْن وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اجْمَعِیْنَ

شروع کرتا ہوں اس ذات پاک سے جو یکتا ہے جس کا کوئی شریک نہیں ہے جو اپنی پیدا کردہ مخلوق انسانی کیلئے بڑا رحمان اور رحیم ہے اور اپنی قدرت کاملہ سے دکھیوں پیاروں گنہگاروں سے درگزر کرنے والا ہے اور ہر وقت اپنی رحمتیں اور برکتیں نازل فرمانے والا ہے اور انسانوں کی رہبری ورہنمائی کیلئے اپنے پیارے نبی اکرم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعے سے قرآن مجید عطا فرمایا کہ میری مخلوق جو مختلف مصیبتوں پریشانیوں دکھوں میں گھری ہوئی ہے وہ اس کتاب سے حل نکال کر اپنی زندگیوں کو پریشانیوں مشکلوں بیماریوں سے نجات پاسکیں۔ خالق کائنات سے دردمندانہ التجا اور دعا ہے کہ میری اس کوشش کو جو بندہ نے تیری مخلوق کی بھلائی کیلئے تیری ہی کتاب قرآن مجید کی طرف متوجہ دلا دیا ہوں کہ اس سے استفادہ کریں۔ آخر میں اس کتاب سے استفادہ کرنے والوں کی خدمت اقدس میں عرض گزار ہوں کہ مجھ غریب گنہگار بندے کیلئے خصوصی دعا کریں اور میرے مرحومین بزرگوں کیلئے بھی دعائے مغرفت کریں۔ بندہ امید واثق کرتا ہے کہ آپ میری اس عاجزانہ التجا کو ضرور قبول کریں گے۔

طالب دعا

شوکت علی شاکر قادری

اسلام پورہ، سکھ نہر، شالامار ٹاؤن، لاہور

0307-4917497

Made BY: Saad Rehman

# گذارش

آج کل اس ترقی یافتہ دور میں بھی لوگ بے حد پریشان نظر آتے ہیں۔کوئی کاروبار نہ ہونے کی وجہ سے پریشان حال نظر آتا ہے۔کوئی مختلف بیماریوں کی وجہ سے پریشان نظر آرہاہے۔کوئی اپنی اولاد کے ہاتھوں مجبورو پریشان نظر آتا ہے۔کوئی اولاد نرینہ نہ ہونے کی وجہ سے بے حد پریشان حال نظر آتا ہے۔کوئی اپنے بچے بچیوں کے رشتے نہ ہونے کی وجہ سے پریشان نظر آتا ہے۔کوئی رشتہ داروں کی زیادتیوں کی وجہ سے پریشان نظر آتا ہے۔کوئی معاشرتی زیادتیوں کی وجہ سے تنگ و پریشان نظر آرہاہے۔کوئی گھریلو ناچاقیوں کی وجہ سے پریشان نظر آرہاہے۔بعض حاسدی لوگوں کی وجہ سے پریشان نظر آرہا ہے۔کوئی اپنے نافرمان اولاد کے ہاتھوں پریشان نظر آرہا ہے۔کوئی اپنی غربت کے ہاتھوں تنگ و پریشان نظر آرہاہے۔کوئی باہمی تعلقات کونفرت میں بدل جانے کی وجہ سے پریشان نظر آرہاہے۔اس کائنات انسانی کے اندر آپ جدھر بھی دھیان کریں گے آپ کو پریشانیاں ہی پریشانیاں نظر آئیں گی۔کہیں اولاد ماں باپ کی نافرمانی کرتے دیکھ رہے ہیں۔کہیں میاں بیوی کی ناچاقی دیکھنے میں آرہی ہے۔کہیں رشتہ داروں میں لڑائی جھگڑے دیکھنے میں آرہے ہیں۔گھروں کا ماحول خراب ہورہاہے۔سکون ختم ہورہاہے۔خاندان کے خاندان تباہ وبرباد ہورہے ہیں۔انسانی زندگی ناسور بنتی جارہی ہے۔لوگوں کی زندگیاں عذاب بن رہی ہیں۔خودکشیاں ہورہی ہیں۔آئے دن لوگ کسی نہ کسی نت نئ مصیبتوں کا شکار ہوتے نظر آرہے ہیں۔بالآخر یہ سب کچھ کیوں ایسے ہوتا نظر آرہاہے۔کیا یہ ہماری اپنی ہی غلطیوں کوتاہیوں کا نتیجہ ہے یا کوئی نفسیاتی دباؤ ہے۔یا پھر کوئی جادوٹونے کا اثر ہوتا ہے۔اس تیز رفتار زندگی نے انسان کومختلف مسائل سے دوچار کردیاہے،انسان ہروقت کسی نہ کسی مسئلے کے حل کیلئے مصروف نظر آتا ہے اگر ان مسائل کو حل نہ کیا جائے تو انسان مختلف ذہنی امراض کا شکار ہوجاتا ہے ان امراض کا تعلق ان مسائل سے جڑ جاتا ہے جس کی وجہ سے بیمار ہوجاتا ہے۔



# احساس کمتری

ان سب درج بالا میں احساس کمتری کا بھی بڑا عمل دخل ہوتا ہے۔بعض اوقات انسان دوسروں سے مرعوب ہوجاتا ہے۔ان کی قوت ارادی اتنی کمزور ہوجاتی ہے کہ ان کے ذہن میں بار بار ایک ہی چیز آتی ہے اور ایک ہی سوال آتا ہے کہ مجھ پر کسی نے جادو کردیا ہے جادو کے ذریعے سے میرے کاروبار وغیرہ کو بند کردیا گیا ہے وہ ایک ہی نقطہ کو اپنے ذہن میں رکھ کر اس پر بار بار عمل کرنا شروع کردیتا ہے۔اس طرح سے اس کے فعل میں پختگی آجاتی ہے۔

# نروس سسٹم

جب انسان اسی نظام کے تحت کام کرنا شرع کردیتا ہے یہی ایک ایسا نظام ہے جس کے ذریعہ سے ہم اپنے اردگرد کے ماحول کواور احساسات کوحصول کرتے ہیں اوران تمام احساسات کے حصول ہونے کے بعد ان کی ترجمانی بھی اسی نظام کے تحت ہوتی ہے اور اسی نظام کے ذریعے حالات اور واقعات کے مطابق جسم کے مختلف حصے اس پر عمل پیرا ہوتے ہیں۔یہ خودکار اعصابی نظام ہے یہ ہمارے جسم کے کاموں کوکنٹرول کرتا ہے۔جوکہ ہماری مرضی کے خلاف بھی ہوتے رہتے ہیں۔

# دماغ

جب احساسات دماغ کے اندرونی حصوں میں پہنچتے ہیں اور پھر دماغ سے آنے والے اعصابی پیغاموں میں کوئی نہ کوئی عمل ضرور کرتے ہیں۔عضلات سکڑتے ہیں چاہے وہ ارادی ہوں یا غیرارادی۔اس قسم کی چیزوں سے جسم کی فاعلی حالتوں میں ایک توازن پیدا ہو جاتا ہے۔





# ذہانت

ذہانت جس کے معنی ہیں پہچاننے کے۔ ذہانت سے حالات کا مشاہدہ کرنا اور اس کو سمجھنا اور سابقہ تجربات کی روشنی میں حالات سے مطابقت پیدا کرنا یا یوں کہہ لیں کہ ذہانت ایک کارکردگی ہے جو صورت حال کو جانچتی ہے۔ ذہانت ایک بہت وسیع لفظ ہے ذہانت ہی زندگی کے ہر شعبے کو جانچتی اور پہچانتی ہے اس لئے اس کا ایک بہت بڑا مقام ہے۔

# ادراک

ادراک سے مراد کسی چیز کو مکمل جاننا اور آگاہی حاصل کرنا ہے۔ اس کے لئے حواس خمسہ کی ضرورت ہوتی ہے۔ جس میں دیکھنے سونگھنے سننے اور چکھنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔ جس طرح ہم دور سے ایک چیز کو دیکھ لیتے ہیں جس میں ہماری آنکھ کا بڑا اہم کردار ہے مگر اس کے دیکھ لینے سے ادراک نہیں بن جاتا جب تک ہم اس کے بارے میں مکمل طور پر آگاہی حاصل نہیں کر لیتے۔

ادراک کا عمل حس اور فکر کی دورہ کے درمیان ہتا ہے۔ ادراک میں ہمیں حواس اور فکر کی مکمل تنظیم نظر آتی ہے ادراک احساسات کے بغیر نامکمل ہے ہم ایک آواز کو سنتے ہیں جو ہمارے کانوں سے ٹکرا رہی ہوتی ہے اور پھر ہمارے ذہن میں منتقل ہو رہی ہوتی ہے لیکن صرف آواز کا کانوں سے ٹکرانا اور ذہن پر منتقل ہونا ادراک نہیں ہوتا جب تک اس آواز کا مقصد ہمارے ذہن میں نہ آجائے۔ الغرض ادراک وہ ذہن کی کیفیت ہے جس میں ہم متعلقہ چیزوں کا پورا پورا علم حاصل کرتے ہیں محض آواز کو سن لینا ادراک نہیں ہوتا جب تک ہم دیکھی یا سنی ہوئی چیز کے بارے میں یہ معلوم نہ کر لیں کہ یہ کیا چیز ہے؟

# خواب (Dreams)

خواب نیند کی حالت میں پیدا ہوتے ہیں۔ نیند کی حالت میں بھی ہمارا دماغ خارجی اثرات کو اس حد تک قبول کر لیتا ہے۔ جیسے خواب میں پرندوں کی آوازیں سننا خواب زیادہ تر بصری ہوتے ہیں۔ خوابوں میں مناظر اور تصورات بے ربط ہوتے ہیں خواب ہمیشہ بے جوڑ اور بے ہنگم ہوتے ہیں ان میں متضاد اشیاء کو ممکن ہوتے دیکھا جاتا ہے کبھی ہم شادی میں شرکت کر رہے ہوتے ہیں اور کبھی ہم جنازوں میں شرکت کر رہے ہوتے ہیں جو واقعات اور مظاہرے وغیرہ ہم دن کو دیکھتے ہیں وہی ہم رات کو خواب میں دیکھتے ہیں۔

خوابوں میں مناظر ڈرامائی طور پر وقوع پذیر ہوتے ہیں اور اسی طرح غائب ہو جاتے ہیں۔ جیسا کہ ایک شخص کو اپنی ماں کے ساتھ بہت لگاؤ اور محبت تھی۔ ادھر وہ اپنی محبوبہ سے شادی کرنا چاہتا ہے ماں کی محبت اور لگاؤ کی وجہ سے ماں کو اپنی شادی کے بارے میں نہیں بتا سکتا اس نے ایک خواب دیکھا جس میں وہ ایک جنگلے کیساتھ بندھا ہوا ہے لیکن وہ جنگلے سے چھلانگ لگا کر باہر نکلنے کی کوشش کر رہا ہے لیکن کامیاب نہیں ہو رہا جنگلے کے ساتھ بندھنا ماں سے محبت کی علامت ہے اور چھلانگ لگا کر نیچے جانا محبوبہ کے پاس پہنچنے کی علامت ہے۔

# ہیجان (Emotion)

ہیجان کے معنی لرزنا، کانپنا کے ہیں۔ نفسیات میں ہیجان سے شدید اضطرابی کیفیت ہے۔ جس میں انسان خود کو کنٹرول نہیں کر سکتا کیونکہ ہیجان خود اختیاری نظام عصبی کے تحت تشکیل پاتا ہے ہیجانی کیفیت فوراً ہی پیدا ہو جاتی ہے جس کا اثر بہت آہستہ آہستہ جاتا ہے۔ ہیجان ایک شدید تیز حس کا نام ہے۔ خیالات تاثرات خیالات کا تعلق بیرونی زندگی سے ہوتا ہے اور تاثرات اور ہیجانات انسان کے اندر سے پیدا ہوتے ہیں ان کا مطالعہ و



مشاہدہ تجربات کی روشنی میں کیا جاتا ہے۔ ہم اس کا نتیجہ یہ اخذ کرتے ہیں کہ ہیجان ایک بہت وقوفی عمل ہے جو انسانی کنٹرول سے باہر ہے۔ لیکن اس کے احساسات دیرپا ہوتے ہیں اور عصبی فعلیاتی عمل بھی جس کا اظہار غصے اور خوف کی صورت میں نمایاں ہوتا ہے۔ غصہ کی حالت میں انسان وقتی طور پر سوچنے سمجھنے سے عاری ہو جاتا ہے۔ آنکھوں میں خون اتر آتا ہے چہرہ سرخ ہو جاتا ہے۔ سانس پھول جاتا ہے بلڈ پریشر بڑھ جاتا ہے۔ ان کیفیات میں انسان سے کوئی بھی دخل سرزد ہو سکتا ہے۔ ہیجان میں چہرے کے نقوش تبدیل ہو جاتے ہیں۔ غیض و غضب کے آثار ظاہر ہو جاتے ہیں لیکن جسمانی کارکردگی بالکل الٹ ہو جاتی ہے جسم بے حس ہو جاتا ہے آنکھیں اور منہ کھلے کے کھلے رہ جاتے ہیں اور بعض اوقات انسان ہلنے جلنے سے معذور ہو جاتا ہے۔ انسان جس ماحول میں زندگی گزارتا ہے اس میں اسے مختلف حالات واقعات سے واسطہ پڑتا ہے۔ اس کے اندر طرح طرح کی خواہشات پیدا ہوتی ہیں۔ بعض اوقات خواہشات پوری ہو جاتی ہیں بعض اوقات پوری نہیں ہوتیں۔ تو پھر وہ مایوسی کے ہیجان کا سبب بن جاتی ہیں۔ تو چہرے پر افسردگی کا اظہار ہوتا ہے مایوسی کا خوف ہر وقت رہتا ہے الغرض ہیجان انسان کیلئے تباہ کن کیفیت ہے۔

# بلاوجہ خوف

بے جا خوف سے یہ مراد ہے جس کی وجہ یاد نہیں رہتی جب وہ صورتحال جس سے انسان خوف کھاتا ہے اس کے سامنے آتی ہے تو وہ فوراً ہی خوفزدہ ہو جاتا ہے اور پھر اس کو اپنے اوپر کنٹرول نہیں رہتا اس کیفیت اور صورتحال کا اس قدر شدید اثر ہوتا ہے کہ اس کی جسمانی اور ذہنی کیفیت شدید دباؤ کا شکار ہو جاتی ہے خوف سے چہرہ پیلا پڑ جاتا ہے آنکھوں میں اضطراب اور بے چینی ہو جاتی ہے جسم کانپنے لگتا ہے اور ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جاتے ہیں جب تک صورتحال ختم نہیں ہوتی۔ انسان نارمل حالت میں نہیں آسکتا۔ ہر انسان کسی نہ کسی خوف میں مبتلا رہتا ہے لیکن یہ حالت اس وقت ہوتی ہے جب یہ شدت اختیار کر جاتے

ہیں۔ پھر اپنے پرائے معلوم ہونے لگتے ہیں اور ہر چیز دشمن نظر آنے لگتی ہے اس کو سانپ بن بن کر نظر آنے لگتے ہیں۔

## ذرا سوچیں

جیسا کہ آپ پیچھے پڑھ چکے ہیں کہ موجودہ دور میں انسانوں کو مختلف قسم کی پریشانیاں اور احساس کمتری، نروس سسٹم، دماغی اختراع، ادراک، خواب، ہیجان، خوف وغیرہ ہیں۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ انسانوں کے ساتھ ہونے والا سب کچھ بیماری ہے یا کہ پھر پیش آنے والا یہ تماشہ حالات واقعی کوئی جادو ٹونہ سفلی بندش رکاوٹ ہیں۔ کچھ لوگ تو ایسی صورتحال کو ماننے کیلئے بالکل تیار نہیں ہیں اور کچھ لوگوں کی ذہنی کیفیات سے معلوم ہوتا ہے وہ یہ سب کچھ حقیقت تسلیم کرتے ہیں۔

## عام خیال

کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ وہ آسیب زدہ ہو گئے ہیں ان کی وجہ سے گھر بھی آسیب زدہ ہو گیا ہے۔ لہٰذا ہم پر ہر قسم کی بندش لگ گئی ہے۔ کاروبار بند ہو گئے ہیں طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا ہو گئے ہیں کسی مزار یا قبر کی بے حرمتی ہو گئی ہے۔ اس وجہ سے بندش لگ گئی ہے۔

کہیں پیشاب وغیرہ کر دینے سے ہم پر بندش لگ گئی ہے۔
کہیں پرانے درختوں کے نیچے بیٹھے تو وہاں سے جنات کی گرفتاری میں آ گئے ہیں۔
کہیں کنوئیں پر سے نہا لیا گیا تو پکڑے گئے۔
کہیں پاخانہ کر لیا تو پکڑے گئے۔



## نام نہاد عاملین

ان تمام مسائل کے حل کیلئے ہم عاملین کے پاس جانا شروع کر دیتے ہیں وہ ہماری بے عقلی، لاعلمی کمزوری، مجبوری سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہیں۔ طرح طرح کے بہانوں سے روپے بھی بٹور لئے جاتے ہیں اور وہم بھی ڈال دیتے ہیں کہ تمہیں فلاں نے تعویذ ڈالے ہیں جادو ٹونہ سخت قسم کا کرایہ گیا ہے۔ یہ سب جھوٹ اور فریب ہے۔ سادہ لوح لوگوں کو لوٹنے کے سوا اور کچھ بھی نہیں ہے ان کو خود پتہ نہیں ہوتا آج کے دور میں ہر گلی محلے میں لوگ بورڈ لگا لیتے ہیں اور عامل بن کر بیٹھ جاتے ہیں تعویذ دھاگوں، الٹے پلٹے جنتر منتر پڑھنے شروع کر دیتے ہیں ان پڑھ قسم کے لوگ ہوتے ہیں۔ جو سادہ لوح مخلوق خدا کو ہمہ تن لوٹنے میں مصروف ہیں۔ سادہ لوح لوگ ان کے چکر میں آ جاتے ہیں کبھی انکو کہہ دیتے ہیں کہ تیرے گھر میں تعویذ ہیں، کبھی تمہارے اوپر سخت جادو ٹونہ کیا گیا ہے۔ کبھی موم کے گڈے کبھی ٹاکیوں کے گڈے بنا کر قبرستان میں دفن کرائے ہیں۔ کبھی وہاں سے نکالتے ہیں میرا مفید مشورہ ہے ایسے لوگوں کو کہ ایسے عامل کو کہیں کہ ہمیں وہ جگہ بتا دے جہاں تعویذ دفن کئے گئے ہیں ہم خود نکال لیں گے۔ ساری حقیقت سامنے آ جائے گی۔ آج کے دور کے بڑے بڑے عاملین بڑے بڑے عجیب و غریب دعویٰ کرتے ہیں عقل و فہم ادراک سے بعید تر ہوتے ہیں۔ ان کی آنکھوں میں ہوس لالچ کے سوا اور کچھ بھی نہیں ہوتا۔

## ہماری غلطیاں

یہ بڑی انتہائی قابل افسوس بات ہے کہ ہم خود اپنی آنکھوں پر جہالت کی پٹی باندھ کر ایسے نام نہاد عاملین کے جال میں پھنسنے کیلئے ہمہ وقت تیار رہتے ہیں۔ ہم اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی نعمت عظمیٰ یعنی عقل و فہم سے کام ہی نہیں لیتے کہ ان تکلیفات اور ان بیماریوں کا اصل سبب معلوم کریں اور پھر اس کا سنت نبویؐ کے مطابق علاج کریں۔ ہم معمولی معمولی

باتوں پر اختلاف کرتے ہیں۔ حسد وبغض کا شکار ہو کر اپنے ہی بھائیوں رشتہ داروں سے لڑوائی جھگڑے شروع کر دیتے ہیں۔ اور عاملین کے بتائے ہوئے الٹے سیدھے جنتر منتر پڑھ کر ایمان کی دولت میں ہاتھ سے گنوا بیٹھتے ہیں۔

## ذلت اور گمراہی کے اندھیروں میں

افسوس اس بات کا ہے کہ ہم مسلمان ہو کر بھی اللہ اور اس کے رسولؐ کے فرمان مبارک کو چھوڑ کر ذلت اور رسوائی کے اندھیروں میں بھٹکتے پھر رہے ہیں۔ جادو ٹونے کے نام و نہاد عاملین کے پیچھے بغیر سوچے سمجھے اور آنکھیں بند کر کے پیچھے لگ جاتے ہیں ان کے بڑے بڑے بلند و بالا دعوی کے چکر میں آ کر شرک وکفر کی سیڑھی پر چڑھ جاتے ہیں بلکہ اپنے عزیز واقارب رشتہ داروں کو بھی اس سیڑھی پر بلاخوف وخطر چڑھا لیتے ہیں۔ اس دور حاضر میں نام و نہاد عاملین کالے وسفلی علم کے ماہر بنے بیٹھے ہیں۔ ان کا کاروبار بڑے عروج پر ہے یہ معاشرے کو زہر قاتل کی طرح ختم کرنے پر تلے ہوئے ہیں۔ لوگوں کا سکون برباد کر رہے ہیں اپنے مفاد کی خاطر لوگوں کو برے اور گمراہی کے راستے پر چلانے کیلئے مصروف سرگرم عمل ہیں۔ لوگوں سے جادو اور غیر مرئی چیزوں کے بارے میں منسوب باتوں سے قرآن مجید کی روشنی میں وضاحت کی جائے بلکہ اصل حقائق سے آگاہ کیا جانا بہت ضروری ہے تاکہ لوگ اپنے علاج ومعالجہ کے لئے آگاہی حاصل کر سکیں۔

## غلط بیانیاں

نام و نہاد عاملین نے غلط بیانیاں کر کے لوگوں میں مشہور کر رکھا ہے کہ ہر قسم کے سحر کا توڑ صرف اور صرف کالا جادو ہی ہے جو کہ بالکل سراسر غلط اور بے بنیاد ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے رسول حضرت محمدؐ کے ذریعے سے ہمیں وہ کتاب لاریب عطا فرمائی جس



میں ہر مرض کا علاج موجود ہے۔ اللہ تعالیٰ نے تو اس قرآن مجید کے بارے میں جگہ جگہ قسمیں کھائی ہیں اور اس میں شفا کاملہ رکھی ہوئی ہے اور اس کے پڑھنے سے فرشتے حاضر ہو جاتے ہیں تو قرآن مجید کے سامنے سفلی علوم کی کیا حیثیت باقی رہ جاتی ہے۔

## بعض ایسے لوگ

اس دور حاضر کے اندر ایسے ایسے لوگ بھی موجود ہیں جو ذرا ذرا سی بات پر طیش میں آ جاتے ہیں اور حسد کرنے لگ جاتے ہیں اور دلوں میں بغض رکھنا شروع کر دیتے ہیں اور ان کے دلوں کے اندر انتقام لینے کی آگ بھڑک اٹھتی ہے تو پھر وہ عاملین کے پاس انتقام لینے کیلئے جاتے ہیں کہ جن کا صرف اور صرف مقصد اللہ کی مخلوق کو تنگ کرنا اور ستانا ہوتا ہے۔ حاسدین سے عاملین اچھے خاصے پیسے بٹور لیتے ہیں اور لوگوں کو جادو ٹونے کے ذریعے تنگ وپریشان کرنا شروع کر دیتے ہیں۔

# قرآن مجید لاریب کتاب ہے

قرآن مجید ایک ایسی کتاب نور مبین ہے جس میں شفا ہی شفا موجود ہے اس میں تمام ناری سفلی علموں کا توڑ اور علاج موجود ہے۔ اس کی روشنی میں تمام لاعلاج بیماریوں کا علاج خود کر سکتا ہے اور نام ونہاد عاملین سے نجات حاصل کر سکتا ہے اور اپنی زندگی خوشگوار گزار سکتا ہے۔ اس عظیم بابرکت مقدس کتاب سے اللہ کے برگزیدہ بندوں نے اللہ کی مخلوق کا بڑا شافی علاج کیا۔

اس عظیم ومقدس کتاب قرآن مجید کو اپنے گھر میں رکھیں تو باعث ثواب ہے۔

اگر اس کو پڑھا جائے تو باعث برکت ہے۔

اگر اس کو پڑھ کر عمل کیا جائے تو باعثِ نجات ہے۔

وَاِنَّهٗ لَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

ترجمہ: اور بیشک وہ ہدایت اور رحمت ہے ایمان والوں کیلئے

وَهٰذَا ذِكْرٌ مُّبٰرَكٌ اَنْزَلْنٰهُ

ترجمہ: اور یہ ہے برکت والا ذکر کہ ہم نے اتارا

اِنَّ هٰذَا الْقُرٰانَ يَهْدِىْ لِلَّتِىْ هِىَ اَقْوَمُ وَ يُبَشِّرُ الْمُؤْمِنِيْنَ

ترجمہ: بیشک یہ قرآن وہ راہ دکھاتا ہے جو سب سے سیدھی ہے اور خوشی سناتا ہے۔

فَتُخْبِتَ لَهٗ قُلُوْبُهُمْ ط وَاِنَّ اللّٰهَ لَهَادِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِلٰى صِرَاطٍ مستقیم

ترجمہ: تو جھک جائیں اس کے لئے ان کے دل اور بیشک اللہ ایمان والوں کو سیدھی راہ پر چلانے والا ہے۔

مَاهُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

ترجمہ: اس میں مومنوں کیلئے شفا ہے۔

اَللّٰهُ وَلِىُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ

ترجمہ: اللہ والی ہے مسلمانوں کا انہیں اندھیروں سے نور کی طرف نکالتا ہے۔



تو یہ اللہ تعالیٰ کا اپنی پاک کتاب قرآن مجید میں اپنے پیارے بندوں کیلئے فرمان۔

پھر بھی ہم دھوکے بازوں سے نہ بچ سکیں تو پھر ہماری اپنی غلطیاں اور کوتاہیوں ہیں اس میں کسی کا کوئی قصور نہ ہے۔ قرآن پاک سے بڑھ کر اور کوئی کتاب ہے جو مخلوق خدا کی بھلائی کر سکے اور ان کو صراط مستقیم پر لا سکے۔ نہیں بالکل نہیں۔

# جادو اور سحر کی حقیقت

سحر کے معنی مخفی اور پوشیدہ چیز کے ہیں۔

جادو واقعات کے غیر فطری طور پر ظہور میں لانے کا فن ہے۔ جس میں کاموں کو انسانی خواہشات کے مطابق پایہ تکمیل تک پہنچایا جائے۔ چاہیے اس کے لئے جائز طریقہ استعمال کیا جائے یا ناجائز انسان نے حقیقی راہ کو چھوڑ کر اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے شیطانی راہ کو اپنا لیا ہے۔ یہ علم ہر زمانے میں اور ہر قوم کے عقیدے میں داخل رہا ہے اور مختلف لوگ اس کا ہر جگہ پر دعویٰ کرتے چلے آ رہے ہیں یہ جنوں، دیوتاؤں، بدروحوں، شیاطین کے ساتھ تعلق پیدا کرنے کا ذریعہ ہے کیونکہ شیاطین کائنات کی ہر چیز کو دیکھ سکتے ہیں اور انسانی مخلوق کے ساتھ براہ راست رسائی حاصل کر سکتے ہیں۔ انسان شیاطین کو اللہ کی توفیق خاص کے بغیر نہیں دیکھ سکتا۔ سحر کا موجود دائمی نہیں ہوتا اور نہ ہی اتنا دائمی اثر رکھتا ہے اگر انسان کا اللہ تعالیٰ کی قدرت پاک پر مکمل بھروسہ ہو تو سحر انسان کے ہاتھوں شکست کھا کر بھاگنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ عاملین ارواح خبیثہ سے کام لیتے ہیں۔

چونکہ سحر حرام ہے گناہ کبیرہ ہے اس کے کرنے والے کا نہ تو مذہب اسلام سے کوئی تعلق ہوتا ہے اور نہ ہی واسطہ ہوتا ہے۔ جادو سحر کی حقیقت سے انکار تو نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ یہ سارے کام شیطانی ہیں۔ شیطانی کاموں میں شر ہوتا ہے۔ جو مخلوق خدا کیلئے تکلیف دہ ہے اور نقصان پا۔ ارواح خبیثہ شیاطین سے مخلوق خدا کو تنگ و پریشان کرنے کیلئے کام لیا جاتا

ہے۔ باطل کو حق بنا کر پیش کرنا ہی تو سحر ہے۔

سحر تو ایک ایسا کام ہے جس کے اسباب خفیہ ہوں اور اصل حقائق سے ہٹ کر پیش کیا جائے اور دھوکہ جھوٹ فریب سے زیادہ نمایاں ہو۔

کسی شے کی حقیقت کو بدل دینے کا نام سحر ہے۔

تندرستی کو بیماری میں بدل دینے والا علم شر ہے۔

ایسے انسان جو عاملین کی صورت میں نظر آرہے ہیں ان کا اللہ اور اس کے رسولؐ سے دور کا بھی تعلق واسطہ نہ ہے یہ لوگ چند سکوں روپوں کی خاطر دولت اکٹھی کرنے کی ہوس ولالچ میں اندھے ہو چکے ہیں ان کی آنکھیں تو ہیں مگر دل اندھے ہو چکے ہیں۔

یہ انسانی مخلوق میں تفرقہ ذلت نفرتوں کا بیج بو کر اپنے شیاطین آقاؤں کو خوش کرنے میں مصروف ہیں ان کے آقا شیطان ابلیس مردود نے بھی اللہ پاک سے مہلت لی ہوئی ہے کہ میں تیرے بندوں کو گمراہ کروں گا۔ اسی شیطان مردود کے چیلے چانٹے دولت کی لالچ میں مخلوق خدا کو طرح طرح کی تکلیفیں مختلف طریقوں سے پہنچا رہے ہیں۔ ایسے لوگوں کو کانوں کی کھڑکیاں کھول کر سن لینا چاہیے کہ یہ سب دنیا کا مال و دولت یہیں رہ جائے گا اصل دولت تو ایمان کی ہے جو ساتھ جائے گی۔ جو جنت میں لے جائے گی اور دنیا کی دولت جہنم میں لے جائے گی۔ ڈرو اس خدا سے جو ہر چیز پر قادر ہے اور روز جزا کا مالک ہے۔

ابھی توبہ کا دروازہ کھلا ہے اللہ کے حضور معافی مانگو اور اس برے کام سے توبہ کرو۔ اللہ بہتر معاف کرنے والا ہے۔

ساحرانہ اصول و قواعد پر مبنی تمام علوم جنتر منتر سب شرک ہیں۔

جن کا مقصد نقصان پہنچانا ہے۔

اس کا اصل ماخوذ ابلیس مردود لعنتی ہے۔

اس علم سے وابستہ، یہودی، بت پرست، کفار، لادینیوں کا مذہب ہے جو اس کے ٹھیکیدار بنے ہوئے ہیں۔ ان کی جھوٹی دوکانداری، ٹھیکیداری کو ہم اللہ کی سچی کتاب قرآن مجید کے ذریعے ختم کرلیں گے۔ انشاء اللہ



## لمحہ فکریہ

انسان کا یہ سفلی عنصری جسم روح کیلئے پوست چھلکے سا ہے اور اس مادی دنیا میں اس کے اپنے ہنسنے چلنے بولنے اور کام کرنے کا مرکب ہے سفلی نطفی ناسوتی جسم کا محل پیدائش انسانی وجود کے مقام اسفل میں واقع ہے اس کا تولد و تناسل بھی انسان کے خبیث رذیل ترین مقام میں ہوتا ہے اس مقام میں ابلیس بمعہ اپنے جنود خبیثہ ڈیرے ڈالے رہتا ہے۔ انسان کا ہی جثہ نفس امادہ شیطان کے موافق برائی پر مستعد رہتا ہے۔ شیطان انسان کو گمراہی کے گڑھے میں ڈال دیتا ہے۔ اسی لئے اللہ پاک نے اپنی کتاب قرآن مجید کے ذریعے سے انسان کو خیر اور شر کے راستے بتا دیئے ہیں اور شر سے بچنے اور خبر کے راستے پر چلنے کا حکم فرمایا ہے۔ اب انسان کی عقل مختار ہے خواہ وہ شر اور بدی کے راستے پر چل کر جہنم میں چلا جائے یا خیر اور نیکی کے راستے پر چل کر جنت میں چلا جائے یہ اب انسان کے اپنے بس میں ہے اللہ تعالیٰ کی ذات مبارک پر برے یا اچھے فعل کا کوئی الزام عائد کرے۔

## میرا مطلب

ہر کتاب کا کوئی نہ کوئی مقصد ضرور ہوتا ہے میرا مقصد تو یہ ہے کہ ہم نے علم نافع اور علم شر دونوں کے بارے میں واضح فرق بیان کر دیا ہے اور مخلوق خدا کی بھلائی کیلئے اس کتاب کو تحریر کیا ہے یہ تمام تر کائنات اللہ پاک کے زیر سایہ ہے اللہ پاک نے اس کائنات کے اندر ایک ایسا نورانی اور بیشمار طاقت رکھنے والی طاقت قرآن مجید اپنے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعے عطا فرما دی ہے کہ جس کی طاقت کا اندازہ کرنا انسانی عقل وفہم سے بالاتر ہے۔ اس پاک کتاب سے بزرگان دین بڑے احسن طریقے سے سحر ظلمات کے جالوں کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے غل کر دیا ہے اور حقیقی نور کی شمع کو جلا کر اس کائنات کو اور خاص کر کائنات انسانی کے دلوں کو منور کیا ہے اور تا قیامت یہ چراغ نور جلتے رہیں گے اور اس کی

روشنی سے لوگ اپنے دلوں کو روشن اور منور کرتے رہیں گے اور اسم اللہ کی ضربوں سے شیطانیت کو مار بھگاتے رہیں گے۔

**الابذکر اللہ تطمئن القلوب**

**اللہ کے ذکر سے دلوں کو چین و سکون ملتا ہے**





# سحر یا جادو کی وجہ سے لگنے والی بندشیں

دور حاضر میں سحر یا جادو سے متعلق کی جانے والی تمام علامات درج ذیل ہیں:

## ا۔ دلہن کی بندش:

ایسا سحر جس سے نو بیاہتا دلہن کی جنسی بندش کر دی جاتی ہے اور وہ اپنے شوہر یا کسی بھی مرد سے ہم بستری کرنے میں شدید نفرت اور بیزاری کا اظہار کرتی ہے اور کسی بھی صورت اس فعل کے لئے راضی نہیں ہو پاتی۔

## ۲۔ اولاد کی بندش:

یہ سحر دودھ دینے والے جانوروں اور زچہ ماؤں پر کیا جاتا ہے۔ اس معاملے میں جانور یا انسان کی کوئی تخصیص نہیں ہے۔ اس سے یا تو عورت اور جانور کو اسقاط ہو جاتا ہے یا پھر پیٹ میں ہی ہونے والا بچہ مر جاتا ہے۔ جس سے ماں کی زندگی کو شدید خطرہ لاحق ہو جاتا ہے۔

## ۳۔ خوشحالی کی بندش:

بذریعہ سحر کسی مکان کو اجاڑنا اور وہاں کسی کا بھی رہنا محال کر دینا جس سے انسان معاشی بدحالی کا شکار بن جاتا ہے اور پھر لاکھ جتنوں کے بھی وہ بلندی کی طرف نہیں آپاتا۔

## ۴۔ اولاد نرینہ کی بندش:

بذریعہ سحر طالع سنبلہ میں بروز منگل یا جمعہ ساعت عطارد میں ایک پتلا بنا کر کسی عورت کی گزرگاہ میں ڈال دیتے ہیں اور جب وہ عورت اس پتلے سے گزرتی ہے تو پھر ایسی عورت کے ہاں صرف لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہیں۔ نرینہ اولاد یعنی بیٹا کبھی بھی نہیں ہوتا اور ایسے والدین بیٹے کی آس میں اپنی زندگی گھٹ گھٹ کر گزارتے ہیں لیکن ان کی





آرزو کہیں سے کبھی بر نہیں آتی۔

## ۵۔ دودھ کی بندش:

ایسا سحر جو دودھ دینے والے جانوروں یعنی بھیڑ، بکری، گائے اور بھینس وغیرہ پر کیا جاتا ہے یا ان کی گزرگاہ کے راہ میں ڈال دیا جاتا ہے۔ جس سے گزرتے ہی ان جانوروں کا دودھ سوکھ جاتا ہے۔ حاملہ جانور کا بچہ یا تو اس کے پیٹ میں مرجاتا ہے یا پھر پیدا ہی مردہ ہوتا ہے۔ اس جانور کا دودھ جو انسان یا اس جانور کا بچہ پی لے۔ شدید بیمار ہو کر آہستہ آہستہ موت کے منہ میں چلا جاتا ہے۔

## ۶۔ شادی خانہ آبادی کی بندش:

بذریعہ سحر ایک عورت کو طلاق دلوانا اور پھر اس کے ہر نکاح کے بعد مسلسل طلاق کا سلسلہ جاری رہنا اور وہ عورت کسی بھی مرد کے ساتھ ہنسی خوشی نبھا نہیں کر پاتی۔

## ۷۔ معاشی بندش:

بذریعہ سحر دولت مند کو فقیر و کنگال کروا دینا۔

## ۸۔ نیک اعمال کی بندش:

بذریعہ سحر ایک نیک حسین و جمیل عورت کو راہ راست سے بھٹکا کر بدی کی راہ پر مامور کرنا اور ایسی دلدل میں پھنسوانا جہاں سے ہزار ہا جتنوں کے باوصف وہ نہ نکل سکے اور دنیا کی نظروں میں ذلیل و خوار ہو کر رہ جائے۔

## ۹۔ مرد کی صحت کی بندش:

ایسا سحر جس سے مرد کے جوڑوں میں درد پیدا کر دیا جاتا ہے اور وہ باوصف علاج معالجہ کے تندرست ہونے کا نام نہیں لیتا اور اس طرح اپنی زندگی سے بیزار اور نالاں ہو جاتا ہے۔

## ۱۰۔ستون کی بندش:

بذریعہ سحر کسی بھی حکومتی یا کمپنی عہدیدار کو دربدر کروانا اور ایک شہر سے دوسرے شہر مسلسل اس کے تبادلے کرواتے رہنا تاکہ وہ کسی ایک جگہ بھی سکون امن اور چین سے کام نہ کر سکے اور ہمہ وقت بدسکونی کا شکار رہے۔

## ۱۱۔عورت کی صحت کی بندش:

ایسا سحر جس سے عورت کے پیٹ اور سر میں پانی بے تحاشا بڑھ جائے اور باوصف ہر قسم کے علاج معالجہ کے مرض کم ہونے کی بجائے بڑھتا ہی چلا جائے۔

## ۱۲۔عورت کی خوبصورتی کا بندش:

اس سحر کی بدولت عورت کی تمام تر شکل وصورت بھیانک ہونے لگتی ہے اور دوسرے اس کو دیکھ کر چڑیل، ڈائن اور نجانے کون کونے خطابات سے نوانا شروع کر دیتے ہیں۔ باوصف علاج معالجہ کے وہ اپنے چہرے کے بدلتے ہوئے نقوش کو قابو نہیں کر پاتی۔

## ۱۳۔میاں بیوی میں سلوک کی بندش:

دو میاں بیوی جو ایک دوسرے کو حد سے زیادہ چاہتے ہوں۔ یکدم ان کے درمیان ایسا تنازعہ کھڑا ہو جاتا ہے کہ وہ ایک دوسرے کی شکل سے مکمل طور پر بیزار ہو کر ایک دوسرے کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔

## ۱۴۔مرد کی جنسی بندش:

ایسا سحر جس سے مرد کی جنسی بندش کر کے اسے نامرد بنا دیا جاتا ہے اور باوصف علاج معالجہ کے وہ ہم بستری کے لائق نہیں رہتا۔

## ۱۵۔عورت یا مرد کی صحت کی بندش:



بذریعہ سحر لاعلاج مرض میں عورت یا مرد کو مبتلا کرنا اور ان کو تڑپا تڑپا کر مرنے پر مجبور کر دیا جاتا ہے۔

## ۱۶۔عزت اور توقیر کی بندش:

بذریعہ سحر مطلوبہ دشمن مرد یا عورت کو ذلت خواری کا چلتا پھرتا نمونہ بنا دینا۔ جس سے ان کا اعتبار ہر ایک سے اٹھ جاتا ہے اور ہر فرد بلاوجہ ان سے نفرت کھانے لگتا ہے۔

## ۱۷۔ترقی کی بندش:

بذریعہ سحر کسی بھی ملازم پیشہ آفیسر یا عہدے دار کی اس کے عہدہ سے متزلی کروانا یا ذلیل کروا کر اس عہدے سے معطل کروا کر اس کو ذلت و آگاہی کے سمندر میں غوطہ زن رہنے پر مجبور کر دینا۔

## ۱۸۔بیوی کی شوہر سے محبت کی بندش:

اچھی بھلی اپنے شوہر سے محبت کرنے والی بیوی کو اپنے شوہر کی شکل خنزیر کتے اور نجانے کون کون سے جانور کی شکل میں نظر آتی ہے اور وہ چیخنے چلانے اور ڈرنا شروع کر دیتی ہے۔ اس کے بے اختیار آنسو نکل آتے ہیں۔

## ۱۹۔لڑکی کے رشتہ میں بندش:

کسی بھی حسین اور خوبصورت لڑکی کے والدین اس کے لئے آنے والے رشتوں کو باوصف ہر لحاظ سے مناسب ہونے کے انکار کر دیتے ہیں اور ایسا مسلسل کرتے رہتے ہیں۔ جس سے اس لڑکی کا رشتہ نہیں ہو پاتا۔

## ۲۰۔شوہر کی بیوی سے محبت کی بندش:

اچھا بھلا سمجھدار مرد جو اپنی بیوی پر جان چھڑکتا ہے۔ اچانک اس سے نفرت اور بغض کرنے لگتا ہے اور سمجھانے والے کو بھی دشمن خیال کرتا ہے۔





## ۲۱۔ اولاد کی بندش:

بذریعہ سحر عورت کی کوکھ باندھ دی جاتی ہے۔ جس سے وہ بانجھ پن کا شکار ہو جاتی ہے۔ حالانکہ اسے ماہواری وغیرہ درست آتی ہے۔ ڈاکٹری رپورٹس بھی درست ہوتی ہے۔ لیکن باوصف انتہائی خواہش کے وہ کبھی بھی حاملہ نہیں ہو پاتی۔

## ۲۲۔ میاں بیوی میں محبت کی بندش:

بذریعہ سحر اچھے بھلے راضی خوشی رہنے والے اور محبت بھرے جوڑے کے درمیان نفرت اور پھوٹ دلوادی جاتی ہے اور جس کا دل ماسوائے طلاق یا خلع کے کچھ بھی نہیں نکلتا اور یوں ایک ہنستا بستا گھر برباد ہو جاتا ہے۔

## ۲۳۔ رشتوں کی بندش:

لڑکیوں کے رشتے صرف اس وجہ سے آنے بند ہو جاتے ہیں کہ لوگ ان کی شکل دیکھ کر انہیں منحوس قرار دے دیتے ہیں اور اس کا ذکر آنے پر نفرت بھری نگاہ ڈال کر منہ پھیر لیتے ہیں اور اس کے سائے سے بھی بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔

## ۲۴۔ شیر خوار بچوں کی صحت بندش:

ایسا سحر جو نومولود اور شیر خوار بچوں پر کیا جاتا ہے۔ جس سے بچے سوکھ کر مر جاتے ہیں۔ جس کو ام الصبیان یا سوکھے کی بیماری کا نام دیا جاتا ہے۔

## ۲۵۔ رزق کی بندش:

بذریعہ سحر بندش رزق کر دیا جاتا ہے۔ جس سے سحر زدہ فرد مالی لحاظ سے تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔ اسے آئے دن نقصانات کا سامنا بلا کسی جائز وجہ کے ہوتا رہتا ہے اور اس کی عقل اس معاملے میں مکمل طور پر ماؤف ہو جاتی ہے۔



## ۲۶۔ گھرانہ میں محبت کی الفت:

بذریعہ سحر کی کسی اچھے بھلے گھرانے کو اجاڑ اور ویران کر دیا جاتا ہے۔ اس گھر سے تمام خیر و برکت اڑ جاتی ہے۔ محبت اور الفت سرے سے مفقود ہو جاتی ہے۔ ہر فرد ایک دوسرے کا جانی دشمن بن جاتا ہے اور رات دن ان کے درمیان بلاوجہ معمولی معمولی باتوں پر معرکہ آرائی ہوتی رہتی ہے۔

# جادو سے پہنچائی جانے والی تکلیفیں

جادو سے درج ذیل تکالیف کا ظہور عام طور پر کیا جاتا ہے تا کہ انسان کو زیادہ سے زیادہ تکلیف اور نقصان سے دوچار کیا جائے۔

☆ کسی کا رزق باندھنا تا کہ بھوکا رہ سکے اور ذلت وخواری کی زندگی مقروض بن کر گزار سکے۔

☆ کسی کی قوت مردی باندھنا تا کہ وہ اس قابل نہ رہے کہ اپنی بیوی سے ہم بستری کر سکے۔

☆ کسی عورت کی کوکھ کو باندھنا تا کہ اولاد سے محرومی رہے۔

☆ کسی عورت کا خون (حیض ونفاس) بلاوجہ چھڑوانا

☆ کسی عورت اور مرد کے درمیان ناجائز حب والفت پیدا کرنا اور شیطان کی راہ پر لگانا۔

☆ کسی ایسی بیماری میں مبتلا کر دینا جس کا انجام صرف اور صرف موت ہو اور ایسا انسان چارپائی پر اپنی ایڑھیاں رگڑتا ہے۔

☆ کسی میاں بیوی کے درمیان ناچاقی پیدا کرنا تا کہ وہ آپس میں ہی لڑتے مرتے ہیں یا پھر ان کے درمیان نفرت کی ایسی خلیج پیدا ہو جائے جس کو کسی بھی طرح نہ منایا جا سکے۔



# احتیاطی تدابیر

جادو یا سفلی عمل سے حفاظت کیلئے ذیل کی احتیاطی تدابیر اختیار کرنے سے اس کے امکانات تقریباً معدوم ہو جاتے ہیں۔

☆ اپنے بالوں کی، اپنے کنگھے کی، اپنے ناخنوں کی، استعمال شدہ جوتوں اور کپڑوں کی، اپنی استعمال شدہ ٹوپی اور فوٹو کی حفاظت خصوصاً کریں۔

☆ اگر کسی بھی جانب سے کوئی مشتبہ شے ملے تو اس پر سات مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَايَضُرُّ مَعَ اِسْمِه پڑھ کر استعمال میں لائیں۔

☆ نماز اور تلاوت قرآن پاک کی پابندی اختیار کریں اور جو لوگ پابندی کے ساتھ نماز پڑھتے ہیں اور روزانہ کلام اللہ کی تلاوت کرتے رہیں وہ بفضلہ باری تعالیٰ ارضی وسماوی آفات سے محفوظ رہتے ہیں اور اگر بھی خدانخواستہ کسی بھی آفت یا سحر کی لپیٹ میں آجائیں تو بفضلہ باری تعالیٰ جلد اس سے چھٹکارا پا لیتے ہیں۔

☆ ہر مشکل اور ابتلاء کا سامنا صدق یقین کامل الٰہی سے کرنا چاہیے تا کہ مسبب الاسباب اس کی دوری کے اسباب اپنے خزانہ غیب سے فرمائے اور وہ مشکل اور مصیبت ٹل جائے یا رفع ہو جائے۔

# مرض کی تشخیص

مریض کے قد کے مطابق نیلے رنگ کا دھاگہ لیں اور اسی پر مغرب سے پہلے
وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُکَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْھِمْ وَلَاتَکُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْکُرُوْا
سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور دم کرتے وقت مریض کی شکل و صورت کو سامنے رکھیں۔ پھر اس دھاگہ کو مریض کے جسم پر پھیر کر اس کے سرہانے کے نیچے رکھ دیں صبح کو اٹھ کر اس دھاگے کی پیائش کر لی جائے۔ اگر پیدائش میں دھاگہ اصلی پیائش سے ایک انچ بڑھ جائے تو آسیب سادہ ہے۔ اگر پیائش میں دھاگہ اصلی پیائش سے ایک انچ دو انچ تک بڑھ جائے تو آسیب سیاہ ظالم عفریت بھوت ہے۔ اگر پیائش میں دھاگہ اصلی پیائش سے ایک انچ گھٹ جائے تو سحر جادو ٹونہ ہے۔ اگر پیائش میں دھاگہ اصلی پیائش سے دو انچ تک گھٹ جائے تو سحر سخت ہے۔

## دم کرنے والی چھری

دم کرنے والی چھری ایسی ہونی چاہیے کہ چھری بغیر دستے کے ہو اور یہ کلمات چھری پر کندہ کرا لیں۔ ان کلمات کو تین سو پینسٹھ بار پڑھ کر عرق گلاب پر دم کریں اور چھری کو بیری کے کوئلے ہوں اس میں گرم کر کے عرق گلاب می بجھا دیں یہ عمل دس محرم الحرام کو روزہ رکھ کر کریں اور اس چھری سے دم کریں۔ مقام درد کو چھو کر زمین پر جھاڑ دیں اس طرح تقریباً نو بار کریں۔ یہ چھری ایک سال کار آمد رہے گی اور اللہ کے فضل و کرم سے درد کا فوری آرام آ جائے گا۔



# مرض کی شناخت معلوم کرنا

جب مریض کی بیماری کی شناخت کا حال معلوم کرنا ہو تو اس کا دوپٹہ ناپ کر یا اسی وقت منہ اور سینہ سے چھو کر اس عزیمت کو تین مرتبہ اس پر دم کرے۔ اگر ایک انگل کم ہو جائے تو دیو کا سایہ ہے۔ اگر دو انگلی کم ہو جائے تو آسیب پری ہے۔ اگر تین انگل کم ہو جائے تو سحر ہے۔ اگر چار انگل کم ہو جائے تو نظر گفتار ہے۔ اگر پانچ انگل کم ہو جائے تو جسمانی مرض ہے۔

عزیمت یہ ہے

بسم الله الرحمن الرحيم

عزمت عليكم يا جمع احضرو واهزاما التورات انجبرني والانجيل والذبور والقرآن لعظيم وصفاء ورب المشارق والمغارب.
بسم الله الرحمن الرحيم. قل اعوذ برب الفلق. و قل اعوذ برالناس تا آخر صلى الله عليه خير خلقه محمد واليه واصحابه اجمعين.

## شناخت آسیب

آسیب کی شناخت یہ ہے کہ اگر مریض رونے لگے تو شیطان جنات ہیں۔ اگر مریض ہنسنے لگے تو ارواح خبیثہ کا اثر ہے۔ اگر مریض بالکل خامر ہے تو مرض دماغی خلل ہے۔ اگر مریض بے چینی محسوس کرے تو مرض جسمانی ہے۔

......☆......

تین عدد مٹی کی پلیٹ پر تین عدد نقش لکھ کر سات مرتبہ مریض کے سر سے وار کر پھر آگ میں رکھ دے۔ جب آگ میں تپ جائیں تو نکال لیں تو غور سے دیکھیں۔ اگر حروف

سفید ہو جائیں تو جادو ہے۔ سرخ ہو جائیں تو چڑیل ہے۔ غائب ہو جائیں تو جن وغیرہ تصور کرے۔ سیاہ ہیں تو مریض جسمانی ہے۔ اگر تینوں مختلف ہیں تو نظر بد ہے۔

لیکن یاد رہے کہ اللہ تعالیٰ خالق و مالک و رازق ہے۔ یہ تمام چیزیں اس کے دائرہ اختیار میں ہیں۔ انسان کو مکمل طور پر اللہ پر بھروسہ رکھنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ ہی ہر چیز پر قادر ہے۔

ایسے لوگ جو یہ کام کرتے ہیں ان کا دین اسلام سے دور کا بھی تعلق واسطہ نہ ہے۔ یہ لوگ شیطان کے پیروکار ہوتے ہیں جو بے گناہ معصوم، اللہ کی تخلیق کردہ مخلوق کو تنگ و پریشان کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے گزارش کرتا ہوں کہ یہ کام ہرگز نہ کریں۔ آپ نے بھی مرنا ہے اور خدا کو جواب دہ ہونا ہے۔ چند روپوں کی خاطر اپنی عافیت کو خراب نہ کریں۔ اللہ پاک سے معافی مانگیں اور توبہ و استغفار کریں۔

مدعی لاکھ برا چاہے تو کیا ہوتا ہے
وہی ہوتا ہے جو منظورِ خدا ہوتا ہے

......☆......

نیلے رنگ کے سوتی دھاگے کے سات تار لے کر انکو آپس میں یکساں طور پر ملا لیں اور پھر اس دھاگہ کو مریض کے پاؤں کے ناخن سے لے کر سر تک پیمائش کریں پھر دعائے ذیل سات مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کریں۔

اَللّٰھُمَّ یَاذِی الْعَرْشِ الْکَرِیْمُ الْمُلْکُ الْقَدِیْمُ وَالْعَطَاءِ الْعَظِیْمُ یَاھَادِیَ الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمُ یَامُرْسِلَ الرِّیَاحِ وَیَا فَالِقُ الْاَصْبَاحِ وَیَاذِی الْعَرْشِ الْجُوْدِ وَالسَّیَاحِ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ وَیَا اَرْحَمُ اِلَی الْفُؤَادِ وَاَخَذَھُمُ اللّٰہُ وَالشَّجَرُ کُلُّ نَاقَۃٍ وَاٰنَۃٍ وَھِدَّۃٍ وَ شِدَّۃٍ وَبَلَاءٍ وَبَلِیَّہٖ وَکُلُّ ذِلَّۃٍ وَعِلَّۃٍ وَکُلُّ تِلَّۃٍ وَمَرَضٍ وَحَرَصٍ وَقَرَضٍ وَفَقْرِی وَبَاءٍ کُلُّ سَحْرٍ وَسَاحِرَۃٍ وَعَدُوٍّ وَصَغِیْرٍ وَکَبِیْرٍ یَا سَبُّوْحُ یَاقُدُّوْسُ یَارَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ.

1۔ اگر دھاگہ تین انگلی زائد ہو تو سحر علوی ہے۔



2۔ اگر دھاگہ چار انگلی زائد ہو تو ام الصبیان ہے۔
3۔ اگر دھاگہ پانچ انگلی زائد ہو تو نظر بد ہے۔
4۔ اگر دھاگہ ایک انگلی کم ہو تو ہوائی اثرات ہیں۔
5۔ اگر دھاگہ دو انگلی کم ہو تو عفریت کا اثر ہے۔
6۔ اگر دھاگہ تین انگلی کم ہو تو سحر سفلی ہے۔
7۔ اگر دھاگہ برابر ہو تو مرض جسمانی ہے۔

......☆......

بعد از نماز فجر نہایت یکسوئی سے یہ الفاظ سو مرتبہ پڑھ کر اپنی آنکھیں بند کر لیں اور اللہ تعالیٰ عزوجل سے استمداد مانگیں پھر جو بات بھی دل پر وارد ہوگی وہی مرض ہوگا اس طریق سے کبھی بھی تشخیص غلط ثابت نہ ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِفْتَحْ اِفْتَحْ اِفْتَحْ

......☆......

کالی مرغی کا ایک عدد انڈا لیں و راس پر ذیل کی عبارت تحریر کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ o صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا کَثِیْرًا o اَھْلَکْعَ فَوْءِ

پھر اس انڈے کو مریض کے دائیں ہاتھ پر رکھ دیں اور مریض کا ہاتھ کھلا رہے۔ اب اس پر سورۃ اخلاص بار بار پڑھتے جائیں اور ساتھ ہی مریض کو دھنیے کی دھونی دیتے رہیں پانچ تا دس منٹ کے اندر اندر خود بخود کھڑا ہو جائے گا اس وقت اس کو توڑ کر دیکھیں۔

☆ اگر انڈے کی زردی میں کالا بال ہو تو سفلی سحر ہے۔
☆ اگر انڈے کی زردی ساری کی ساری کالی ہو تو نظر بد ہے۔
☆ اگر انڈے کی سفیدی میں سرخ بال ہو تو آسیب و جنات وغیرہ کی علامت ہے۔
☆ اگر انڈے کی سفیدی و زردی اپنی اصلی حالت میں ہو تو پھر جسمانی مرض ہے۔

......☆......

مریض کا پہنا ہوا کپڑا لیں جس سے مریض کے پسینے یا بدن کی بو آرہی ہو اس کی پیائش کر کے اس پر باوضو حالت میں بسم اللہ شریف، سورہ فاتحہ، آیت الکرسی تین تین مرتبہ پڑھیں اور پھر آیات ذیل:

وَالصّٰفّٰتِ صَفًّا o فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا o فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا o اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ o رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ o اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ o وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ o لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ o دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ o اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ o فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ط اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ o (ایک مرتبہ)

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا o يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ط وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا o وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا o وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا (ایک مرتبہ)

پھر سورہ ہائے معوذتین (سورہ اخلاص، سورہ فلق، اور سورہ الناس) ایک ایک مرتبہ پڑھ کر کپڑے پر دم کریں بعد ازاں کپڑے کی پیائش کریں اور ملاحظہ کریں کہ

☆ اگر کپڑا چھوٹا ہو گیا ہو تو جادو ہے۔

☆ اگر کپڑا بڑا ہو گیا ہو تو جنات، آسیب، پری، دیو وغیرہ ہے۔

☆ اگر کپڑا برابر ہے تو جسمانی مرض ہے۔

......☆......

مریض کا پہنا ہوا کپڑا لیں جس میں سے اس کے پسینہ کی یا بدن کی بد بو آرہی ہو اس کی پیائش کر کے اس پر باوضو حالت میں ذیل کی عزیمت تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔



**عزیمت:**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ o عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا جَمِيْعُ اُحْضُرُوْ هٰذَا مَاالسُّوْرَةِ اَخْبِرُنِيْ وَالْاِنْجِيْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِيْمِ صَفًّا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ وَالْمَغْرِبِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بعد ازاں معوذتین، تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کے بعد درود پاک

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

پڑھ کر دم کریں۔ اب کپڑے کی دوبارہ پیائش کریں اور ملاحظہ کریں۔

☆ اگر کپڑا ایک انگل کم ہو جائے تو اثرات جنات وغیرہ ہیں۔

☆ اگر کپڑا دو انگل کم ہو جائے تو اثرات آسیب وغیرہ ہیں۔

☆ اگر کپڑا تین انگل کم ہو جائے تو اثرات سحر و جادو ہیں۔

☆ اگر کپڑا برابر ہے تو امراض جسمانیہ ہیں۔

......☆......

ایک مٹی کی کوری پیالی لے کر اس پر نقش ذیل کالی سیاہی سے لکھیں اور اس کو مریض کے اوپر سے سات مرتبہ اتاریں اور بعدہ آگ میں جھونک دیں اور آگ کو خوب تیز کریں اب اگر حروف سفید ہو جائیں تو سحر ہے۔

**نقش:** ۱۱ ۵۱۸۳ ع ۹ ح ع ۱۲ ۱۱ ۲۴

☆ اگر حروف سرخ ہو جائیں تو آسیب و چڑیل ہے۔

☆ اگر حروف غائب ہو جائیں تو جن و پری کا سایہ ہے۔

☆ اگر حروف بدستور سیاہ رہیں تو مرض بدنی ہے۔

......☆......

سات تار نیلے سوت کے لے کر مریض کے پاؤں کے انگوٹھے سے موئے پیشانی تک پیائش لیں اس پر اول و آخر درود شریف:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَاَلْفَ اَلْفَ ذَرَّۃٍ (سات،سات مرتبہ)

سورۃ الحمد شریف (سات مرتبہ)، آیت الکرسی (سات مرتبہ)

## دعا:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ قُیُوْشٍ مَقُشٍ زَجَمَاشٍ مَیْعَاشٍ شَاقِیْشٍ مَاشٍ اَبُوْشٍ بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ○

سات مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ پھونک لگائیں اور پھر مریض کا ہاتھ لگوائیں اور پھر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر دھاگہ کی پیائش کریں۔

☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے ایک انگل کم ہو تو سایہ جن، دیو، آسیب ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے دو انگل کم ہو تو آسیب ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے تین انگل کم ہو تو سحر، جادو، ٹونہ ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے چار انگل کم ہو تو ام الصبیان (مسان) ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے ایک انگل زیادہ ہو تو نظر انسانی ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے دو انگل زیادہ ہو تو نظر خبیث ارواح ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے تین انگل زیادہ ہو تو ہوائی شے کا اثر ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے چار انگل زیادہ ہو تو تپ دق یا وبائی مرض ہے۔
☆ اگر دھاگہ اصل پیائش سے کے مطابق ہو تو پھر عام جسمانی مرض لاحق ہے۔

......☆......

ذیل کے نقش کو کورے سکورے (مٹی کے پکے ڈھیلے) پر لکھ کر مریض کے جسم پر سر سے پاؤں تک مسلسل سات مرتبہ پھریں اور پھر اس کو آگ میں ڈال دیں۔

نقش:

| | |
|---|---|
| للوطہ | عوطہ |
| عوطہ | للوطہ |



☆ اگر حروف سرخ ہو جائیں تو آسیب ہے۔
☆ اگر حروف سفید ہو جائیں تو جادو ہے۔
☆ اگر حروف سیاہ رہیں تو مرض جسمانی ہے۔
☆ اگر حروف غائب ہو جائیں تو زبردست جن کا اثر ہے۔

# علم الاعداد کے ذریعے بیماریوں کا معلوم کرنا

سحری سفلی کالے جادو کے ذریعے آنے والی تکالیفوں کو معلوم کرنے کیلئے عام فہم اور بالکل سادہ طریقہ درج کیا جا رہا ہے جس سے نوری طور پر تشخیص کی جا سکے جو اس کیلئے بہت مفید ہے۔ آپ سب سے پہلے مریض اور اس کی والدہ کے نام کے حرف علیحدہ علیحدہ لکھیں اور ان کے اعداد کے مطابق جدول حرف تہجی لے کر ان کا کل مجموعہ حاصل کریں۔

اب اس مجموعہ کو 12 پر تقسیم کریں جو باقی بچے اس کے مطابق بیماری کی تشخیص کی جاوے۔

## مثال کے طور پر:

1 بچا = تشخیص: یہ ایک ایسا سحر جادو ہے جس سے سر میں شدید درد، کندھوں پر بوجھ اور انسان بڑا بیمار نظر آتا ہے جسم میں جان نہیں ہوتی۔ کمزوری ظاہر ہوتی ہے کوئی دوا کا صحیح اثر نہیں ہوتا۔
2 بچے = اس سے بھی جسم میں کمزوری درد کوئی عزیز دوست کسی قسم کا مقصد حاصل کرنا چاہتا ہے۔
3 بچیں = علمی جکڑ نیری کیکئی، کاروبار کار کا تباہ و برباد کیا جانا۔
4 بچیں = سفلی علم پر مبنی جادو کا شکار، پریشانیاں نئی نئی بیماریوں کا شکار ہونا۔
5 بچیں = کسی غیر مرئی شے کا سایہ جسم کے الٹی سمت میں نفسانی خواہشات کی زیادتی۔
6 بچیں = سحر، تفریق، جدائی، مابین میاں بیوی، خاندانوں میں نا اتفاقی
7 بچیں = ایسی بیماریاں، دردیں وغیرہ جن کی تشخیص نہ ہو سکے۔
8 بچیں = دیو کا سایہ۔ جس کی وجہ سے ہر وقت خوف ذہنی پریشانی، ہر وقت خوف آئے گھر میں

خون کے چھینٹے، ہر وقت حادثات کا خطرہ رہتا ہے۔ معیادی جادو جو اپنی مدت پوری کرتا ہے۔

9 بجیں = ایسی بیماریاں کس کی تشخیص ناممکن ہو گئی ہو اچھے کاموں میں رکاوٹ۔ عورتوں میں طلاق تک نوبت پہنچے۔

10 بجیں = جسمانی مرض ہو اور ساتھ ہی روحانی تکلیف بھی ہوتی ہو۔ جسم میں ہڈیوں میں درد ہوتا ہو۔

11 بجیں = سحر الیول والخوت۔ گھر سے بھاگ جانے کو دل چاہتا ہو۔ گھر کے باہر تندرستی گھر آتے ہی تکلیف شروع ہو جاتی ہے۔

12 بجیں = سحر کی تابعداری مریض کو کرنے والے کے تابعدار رہے۔



# سحر کرنے کے مختلف طریقے

جادو کرنے کے بے شمار طریقے ہیں جن میں سے چند اہم طریقوں کی وضاحت پیش کی جاتی ہے۔

☆ کھانے پینے کی اشیاء پر عموماً سفلی عمل کے ذریعے یہ تاثیر پیدا کرنا کہ وہ جس جسم میں بھی داخل ہوں اپنا اثر دکھائیں اور متعلقہ فرد کو شدید سے شدید نقصان پہنچائیں اس میں مسان اور دیگر کئی اقسام کی سحری علامات پیدا کر دی جاتی ہیں یہ کھانے پینے کی اشیاء انسان کے رگ و ریشہ میں پیوست ہو کر خون بن کر سرایت کرنے لگتی ہیں جس سے انسان طرح طرح کی بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ ایسے سفلی عمل کے توڑ میں بے پناہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور علاج کیلئے بے حد صبر و تحمل کے مراحل سے گزرنا پڑتا ہے۔ تب کہیں جا کر اس سفلی سحر سے نجات حاصل ہو پاتی ہے۔

☆ ساحر اپنا ناپاک ارادہ پورا کرنے کی خاطر مسحور کے بال یا ہاتھوں پیروں کے ناخن یا پھر استعمال شدہ کپڑے کسی طرح حاصل کر لیتا ہے عموماً زیادہ تر کام سر کے بالوں سے لیا جاتا ہے لیکن بعض حالتوں میں مرد یا عورت کے ستر کے بال بھی کام میں لائے جاتے ہیں البتہ ناخن اگر بیس کی بیس انگلیوں کے ہوں تو زیادہ مؤثر ثابت ہوتے ہیں بہر حال ایک ہاتھ اور ایک پاؤں کے ناخنوں سے بھی کام چل جاتا ہے استعمال شدہ کپڑا وہی کام میں آتا ہے جس کو پہننے کے بعد دھلایا نہ گیا ہو اور جس میں سے پسینہ کی بدبو آ رہی ہو کیونکہ پسینہ کی بدبو کے بغیر یہ کپڑا سحر کے لائق نہیں رہتا۔

☆ مسحور کے پاؤں کی مٹی بھی اس مقصد کیلئے استعمال میں لائی جاتی ہے جس میں مردوں کی راکھ کے علاوہ سفلی اور گندے عمل کی بدولت تیار شدہ اشیاء ملائی جاتی ہیں اور پھر انہیں ایسی جگہ دبا دیا جاتا ہے جہاں سے مسحور کو روزانہ گزارنا ہوتا ہے نتیجہ میں مسحور کے بدن پر جادو اپنا اثر ڈالنا شروع کر دیتا ہے اور وہ مختلف بیماریوں میں مبتلا ہو جاتا ہے جس کا علاج دواؤں اور جڑی بوٹیوں سے بھی ممکن نہیں ہوتا کیونکہ کوئی بھی دوا کارگر





اس لئے ثابت نہیں ہوتی کہ یہ بیماری حقیقی اسباب کے ساتھ وقوع پذیر نہیں ہوئی ہوتی اس لئے مریض کی صحت خراب سے خراب تر ہو جاتی ہے۔

☆ اس کے علاوہ گھر کی چوکھٹ میں یا مکان کے اندر کسی حصے میں پتلا یا کوئی اور سحری شے کو دفن کرنا، ہانڈی دبانا، قبرستان میں ایسا پتلا دفن کرنا جس پر مسحور اور اس کی ماں کا نام لکھا ہو، مسان کھلانا وغیرہ جن کی ایک معیاد مقرر ہوتی ہے مقررہ معیاد سے قبل اصل بیماری کی وجہ جاننا بے حد مشکل ہوتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ کے کامل ولی کی نگاہ سے وہ شے پوشیدہ نہیں رہتی اس لئے وہی اس کا بروقت علاج بآسانی کر سکتا ہے۔

☆ بعض جانوروں کی ہڈیوں پر بھی مریض کا نام لکھ کر عمل کیا جاتا ہے اور پھر اس ہڈی کو مریض کے گھر یا آس پاس دبا دیا جاتا ہے بعض جانوروں کے خون پر بھی سفلی عمل کیا جاتا ہے اور اس خون کو مریض کے گھر میں پھینک دیا جاتا ہے یہ خون جادو کے ذریعہ سے بھی گھروں میں پھینکوایا جاتا ہے۔

☆ جانوروں کے گردوں، کلیجی پر بھی سفلی عمل کیا جاتا ہے اور اس کے بعد یہ چیزیں مسحور کے گھر جاتی ہیں اور اگر اتفاق سے اس شے کو متعلقہ شخص کا ہاتھ لگ جائے یا وہ اس پر سے گزر جائے جس کیلئے یہ عمل کیا گیا ہے تو متعلقہ شخص ساحری بیماری میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

☆ روزمرہ کے استعمال میں آنے والی اشیاء مثلاً مرچ، ہلدی، دھنیا، آٹا یا پھر کوئی ترکاری یا پھل وغیرہ بھی عمل کر کے مطلوب مسحور کے گھر بھیج دی جاتی ہیں جن کے استعمال سے متعلقہ فرد بیمار پڑ جاتا ہے اور بربادی کا عمل شروع ہو جاتا ہے۔

بعض جادو معیادی ہوتے ہیں اور بعض غیر معیادی، معیادی جادو کی صورت میں چالیس یوم کم از کم اور زیادہ سے زیادہ عرصہ کا تعین ساحر کی مرضی پر منحصر ہوتا ہے اگر اس دوران علاج کروالیا جائے تو عمل کٹ جاتا ہے اور متاثرہ انسان خطرے سے نکل آتا ہے اگر معیاد پوری ہوگئی ہو اور صحیح طریقہ سے روحانی علاج نہ ہو سکا تو مریض کی قوت دفاع گھٹتے گھٹتے کم سے کم تر ہوتی چلی جاتی ہے او جسم پر ضعف اور مردنی چھا جاتی ہے



اس سے مسحور کا کاروبار بھی متاثر ہوتا ہے بلکہ زندگی کا ہر گوشہ ہی متاثر ہوتا ہے وقت کے ساتھ ساتھ صحت بالکل برباد ہو جاتی ہے اکثر کاروبار کی تباہی عدم توجگی ذہنی قوت کے ہو جاتی ہے اور مریض صدمات کے ہاتھوں اپنی جان سے ہاتھ بیٹھتا ہے۔

ان سے بچنے کیلئے صحیح توکل و یقین الٰہی کے ساتھ کسی اچھے نیک خداترس عامل روحانی سے علاج کروانا ضروری ہے تاکہ اس مصیبت سے کلیۃ نجات مل سکے اور زندگی کی خوشیاں دوبارہ لوٹ آئیں۔

# سحری سفلی جنسی بندش کا کھولنا

کسی دشمنی یا حسد کی بناء پر سفلی علوم کے عاملین سے لوگ ایسے سحری عمل کرواتے ہیں جن سے میاں بیوی کے درمیان جنسی صحبت کی رغبت ختم ہو جاتی ہے اور وہ اس معاملے میں ایک دوسرے سے دور دور رہنے کی کوشش کرتے ہیں اور اس طرح ان کے درمیان منافرت پیدا ہو جاتی ہے۔

مرد پر جب یہ عمل کروایا جاتا ہے تو اس کا جنسی عضو اپنی قوت اور کشش کھو بیٹھتا ہے اس میں تحریک پیدا نہیں ہوتی۔ ڈاکٹروں اور حکماء کے اس کا علاج نہیں ہو پاتا اور بندہ اپنے آپ کو نامرد سمجھنا شروع کر دیتا ہے اور باعث شرم اپنی بیوی سے منہ چھپا لیتا ہے اگر اپنی عورت کے نزدیک آ بھی جاتا ہے تو ابتداء میں ہی بغیر کسی تناؤ کے عضو کے فوری انزال ہو جاتا ہے اور اس طرح مزید شرمندگی کا باعث بن جاتا ہے۔ جس سے اس کے اندر ایک عجیب قسم کا وحشیانہ پن جاری ہو جاتا ہے اور وہ عورت پر اذیت بھرے اعمال شروع کر دیتا ہے جس سے مزید نقصانات ہو جاتے ہیں۔

اس طرح عورت میں ایسے موقعہ پر شرمگاہ میں از حد سوجن نمودار ہوتی ہے جس سے اندام نہانی کا منہ بند اور تنگ ہو جاتا ہے اس میں شدید اینٹھن اور درد شروع ہو جاتا ہے اور وہ اس فعل سے دور بھاگتی ہے اکثر اوقات انکار کر دیتی ہے بالغرض وہ اس بات پر آمادہ بھی ہو جائے تو پھر دوران صحبت تکلیف سے اس کی چیخیں شروع ہو جاتی ہیں شرم گاہ سے سیاہ خون کا اجراء شروع ہو جاتا ہے اور بدبو اپنی انتہاء کو نظر آتی ہے اور ایسی صورت میں عورت شدید درد کے ہاتھوں اپنا سر اور ہاتھ پاؤں پٹخنا شروع کر دیتی ہے۔

مرد یا عورت کے اندر شہوت انگیزی کی شدت پیدا کر دی جاتی ہے جس سے وہ مرد یا عورت وحشیانہ پن کا اظہار کرتے ہیں اور جانوروں کی مانند بلا کسی شے کے لحاظ کئے ہمہ وقت اس جنسی فعل کے پیچھے پڑے رہتے ہیں۔ دوسری طرف بار بار کے عمل سے ان کو کئی جسمانی و روحانی تکالیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور ایسی صورت میں شرم گاہ کے کینسر جیسے



موذی مرض میں بھی مبتلا ہونا پڑتا ہے عورت اور مرد کے پستانوں میں شدید درد ہوتا ہے نپل سوج جاتے ہیں اور ان میں شدید اینٹھن اور عجیب قسم کا درد شروع ہو جاتا ہے جس کا علاج کسی بھی دوا سے ممکن نہیں ہو پاتا۔

بعض اوقات سحری علم کے زور سے ایسے اعمال کئے جاتے ہیں جس سے عورت یا مرد کے کئی مقامات پر دردوں کے دورے شروع ہو جاتے ہیں بڑھتے بڑھتے شدت اختیار کرتے ہیں اور پھر انتہاء کی حد تک پہنچنے کے بعد یکدم ختم ہو کر جسم کے کسی دوسرے حصے میں شروع ہو جاتے ہیں کہ انسان کو ایسی تکالیف سے کسی بھی پل چین اور سکون میسر نہیں ہوتا۔

اس طرح کسی کنوارے لڑکے یا لڑکی کی شہوت بندی کر دی جاتی ہے جس سے ان کا دل شادی پر آمادہ نہیں ہو پاتا ہے والدین کچھ بھی کر لیں ان کا دل کسی بھی حالت میں شادی کی طرف مائل نہیں ہوتا۔ ان کو شادی کے نام سے نفرت پیدا ہو جاتی ہے اور وہ تنہائی پسند بن جاتے ہیں۔

اسی طرح بعض سفلی اعمال ایسے کروائے جاتے ہیں کہ مطلوبہ عورت کے گھر بچہ پیدا نہ ہو سکے جنسی صحبت کی صورت میں اول تو نطفہ حمل ٹھہرتا نہیں ہے اور اگر ٹھہر جائے تو کچھ دنوں بعد یا زیادہ سے زیادہ تین ماہ کے اندر اندر حمل ساقط ہو جاتا ہے جس سے عورت کے اندرونی حصوں میں بالخصوص رحم میں ورم، سوزش، زخم اور دیگر کئی بیماریاں لاحق ہو جاتی ہیں اور ایسی عورت کے اندر سے گندے پانی کا اخراج بڑھ جاتا ہے جو شدید بدبودار اور زرد رنگ کا ہوتا ہے جسم میں کمزوری بہت بڑھ جاتی ہے عورت کا دل کام کاج سے اچاٹ ہونے لگتا ہے اور اس کا بلڈ پریشر بے حد کم ہو جاتا ہے۔ کمر درد، ریڑھ درد، ٹانگوں میں شدید درد اور کھجلی بہت بڑھ جاتی ہے۔

اسی طرح مرد کے مخصوص عضو پر عجیب قسم کی الرجی پیدا ہو جاتی ہے اور اس میں بھی سوجن اور عجیب قسم کا تناؤ پیدا ہو جاتا ہے اور عضو مخصوص پھوڑے کی مانند دکھتا ہے اور اس جھٹکے سے دل و دماغ عضو مخصوص کے ساتھ کپڑے کا لگنا بھی باعث اذیت بن جاتا ہے الغرض اس سے شدید قسم کے جنسی امراض پیدا ہو جاتے ہیں اور ایسا مرد عورت کی آرزو

کرنے لگتا ہے۔

## علاج:

اس کے علاوہ بھی کئی ایسی علامات پیدا ہوتی ہیں جن کا بیان کرنا یہاں ممکن نہ ہے بہر حال ایسی تمام صورتحال سے گھبرانے اور پریشان ہونے کی قطعی ضرورت نہ ہے بلکہ انتہائی ٹھنڈے دماغ سے ان کا روحانی علاج کروانے کی ضرورت ہے ہمہ وقت یہ کوشش کریں کہ باوضو رہا جائے اور زیرِ زبان درود پاک کا ورد رکھا جائے اور وقتاً فوقتاً درود پاک شفاء کا پانی پیا جائے اور کھانا کوئی بھی کھایا جائے اس پر پانچ تا سات مرتبہ بسم اللہ شریف اور درود شفاء پڑھ کر دم کیا جائے اور کھایا پیا جائے۔

ایسے سحری اعمال کیلئے ذیل کے روحانی اعمال بہترین ممد و معاون ثابت ہوئے ہیں لیکن شرط اولین اللہ تعالیٰ عزوجل کی ذات مبارکہ پر کامل یقین اور صبر و تحمل سے کام لیتے ہوئے مسلسل علاج کیا جائے تا کہ آئندہ زندگی پرمسرت اور پرلطف گزرے اور روزِ محشر اور اس دنیا میں معاشرہ کے اندر تذلیل سے بچا جا سکے۔



# سحری نامردی کا علاج

جو شخص سحری نامردی کا شکار ہو تو اس کے لئے ذیل کے اعمال اختیار کرنے سے سحری نامردی کی تمام شکایات کا ازالہ ہو جاتا ہے اور وہ پھر سے خوش و خرم زندگی گزارنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

## طریقہ نمبر 1:

اس مقصد کے لئے چینی کی سفید طشتری لیں اور اس پر باوضو حالت میں ذیل کی عبارت ہفتے میں تین دن بہ طریق ذیل شہد، زعفران اور گلاب کے عرق کے مرکب سے لکھے بعد از خشک ہونے کے اس ساری عبارت کو زبان سے چاٹ لے اور بعد میں اس پلیٹ کو دھو کر اسکا پانی پی لے بعد ازاں درود پاک شفاء اکتالیس مرتبہ، سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ خمیرہ گاؤزبان عنبری پر دم کر کے روزانہ صبح نہار منہ ایک چمچ خمیرہ کھا لیں اور اوپر سے نیم گرم دودھ حسب منشاء اکتالیس مرتبہ، درود شفا اور آیات شفاء گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم تین ہفتے کے مسلسل عمل سے یہ شکایت نامردی بالکل ختم ہو جائے گی اور مریض صحت یاب ہو جائے گا اگر اس عمل کو گیارہ ہفتے تک مسلسل کیا جائے تو پھر تازندگی کسی بھی ایسے سحر کا نہ تو شکار ہوگا بلکہ بفضلہٖ باری تعالیٰ اپنے اندر بے پناہ قوت مردی پائے گا جسے کبھی بھی زوال نہ ہوگا۔

نوٹ: یہ کام نوچندی بدھ وار سے شروع کریں جمعرات اور جمعہ تک جاری رکھیں اگلے بدھ تا جمعہ کے حساب سے ہر ہفتے کریں بے حد آزمودہ اور مجرب عمل ہے۔

## بدھ وار:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O

کٓھٰیٰعٓصٓ ۝ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَّفَاطِمَۃَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ الْجِنَّۃِ وَتَقْدِرُلِیْ عَلَی الْجَمَاعِ الْحَلِیْلَۃِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ

## جمعرات وار:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

حٰمٓعٓسٓقٓ ۝ یَاصَمَدُ یَافَرْدُ یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ الْجِنَّۃِ وَتَقْدِرُنِیْ عَلَی الْجَمَاعِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ

## جمعہ:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

کٓھٰیٰعٓصٓ ۝ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَااَحَدُ یَافَرْدُ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ الْجِنَّۃِ وَتَقْدِرُلِیْ عَلَی الْجَمَاعِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ

درود شفاء:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِھَا وَ عَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِھَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَآئِھَا وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ وَّخَلَائِقِ

## آیات شفاء:

☆ وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ۝

☆ یٰاَیُّھَاالنَّاسُ قَدْ جَآءَتْکُمْ مَّوْعِظَۃٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ۵ وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۝

☆ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِھَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ط



☆ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ لا

☆ وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ ۝

☆ قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ ط

## طریقہ نمبر 2:

سحری نامردی کے رفع کے لئے ذیل کا عمل بھی بے حد مفید اور کارگر ہے۔ اس مقصد کے لئے ذیل کی سورہ ہائے مبارکہ کے رکوعات کو باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے پانچ عدد خوشخط کر کے لکھیں ان نقوش پر انہی آیات مبارکہ کا اکتالیس مرتبہ ورد کر کے دم کرلیں۔

ان میں سے ایک نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کرلیں اور دائیں بازو پر باندھ لیں جبکہ بقیہ دوسرا نقش چار نقوش میں سے ایک نقش پانی کسی بوتل میں ڈال لیں دوسرا نقش عرق مکوہ عرق کاسنی اور تیسرا نقش عرق گاؤزبان یکساں مقدار والی بوتل میں ڈال لیں۔

اب روزانہ صبح کو نہار منہ چاروں بوتلوں سے یکساں مقدار میں مشروب لیں اور اس پر درود شفاء گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرتے ہوئے پی لیا کریں یاد رہے کہ یہ چاروں نقوش والا عمل اکیس یوم تک چلے گا اس لئے اتنی مقدار میں چاروں مشروب لیں جو اکیس یوم تک کے لئے کافی ہوں۔

پھر ناشتہ میں جو کچھ بھی کھائیں ان پر آیات شفاء اور چہار قل شریف گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھائیں کھانے میں روٹی پر انگشت شہادت سے باوضو حالت میں سات مرتبہ:

یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَاشَاھِدُ یَا شَھِیْدُ یَا قَادِرُ یَا مُبِیْنُ

اور پھر بسم اللہ شریف پڑھ کر روٹی کے ان لقموں کو کھائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکیس یوم کے اس عمل سے مکمل شفاء حاصل ہو جائے گی اور آئندہ ایسے سحر کا شکار نہ ہوگا۔

## سورہ وآیات مبارکہ:

- ☆ سورہ بقرہ (رکوع نمبر۲)
- ☆ سورہ الاعراف (رکوع نمبر۱۴)
- ☆ سورہ یونس (رکوع نمبر۸)
- ☆ سورہ ابراہیم (رکوع نمبر۴)
- ☆ سورہ بنی اسرائیل (رکوع نمبر۹)
- ☆ سورہ انبیاء (رکوع نمبر۳)
- ☆ سورہ نمل (رکوع نمبر۲ تا ۳)
- ☆ سورہ سبا (رکوع نمبر۲)
- ☆ سورہ رحمٰن (رکوع نمبر۲)
- ☆ سورہ البینہ

## طریقہ نمبر 3:

سحری نامردی کے لئے بے حد مفید اور کارگر ہے۔ اس مقصد کے لئے صنوبری چھال یا عود کی لکڑی لی جائے اور اس پر سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں اور بعدازاں اس لکڑی یا چھال کو کسی برتن میں جلادیں جب یہ مکمل طور پر جل کر راکھ بن جائے تو اس راکھ کو شہد چھوٹی مکھی میں ملالیں راکھ ملانے سے پہلے اس شہد پر سو مرتبہ سورہ فلق اور سورہ الناس پڑھ کر دم کرلیں بعدازاں راکھ ملائیں۔

## ترکیب استعمال:

روزانہ صبح نہار منہ ایک چمچ چاٹے اور شام کو بعد از مغرب ایک چمچ چاٹے مریض چاٹ لیا کرے اور پندرہ منٹ کے بعد سورہ اخلاص، سورہ فلق اور سورہ الناس گیارہ، گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شفاء گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرلیں اور اس پانی کو پی لیا



کریں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چالیس یوم کے عمل مسلسل سے اس سحر سے ہمیشہ کے لئے جان چھوٹ جائے گی اور ایسی شکایت پھر کبھی بھی پیدا نہ ہوگی۔

## طریقہ نمبر 4:

جنسی نامردی کے خاتمے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چینی کی پلیٹ پر سورہ سبا کا ذیل کا نقش زعفران وگلاب وشہد سے بنائیں بعدازاں اس نقش کو چاٹ لیں اور اوپر سے پلیٹ کو پانی سے دھو کر پی لے۔

ایک نقش زعفران وگلاب سے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر تحریر کریں اور اس پر خوشبو لگا کر اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورہ سبا سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز گیارہ یوم کے عمل مسلسل سے اس مرض سے بالکل نجات مل جائے گی۔

درود پاک:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ وَدَافِعِ
السِّحْرِ وَالسَّاحِرِيْنَ عَلٰى اَعْدَآءِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

# بندش حیض کا کھولنا

بعض دفعہ حاسد عورتیں کسی حسد یا بغض یا کسی انتقام کے زیر اثر سفلی علم کے ذریعے عورت کا حیض بند کروا دیتی ہیں جس سے عورت کو ماہواری آنا یا تو بالکل بند ہو جاتی ہے یا پھر قدرے سیاہ داغ خون لگتا ہے اور پھر بھی ماہواری جاری نہیں ہوتی جو بگڑ کر عورت کو کئی امراض میں مبتلا کر دیتی ہے۔

اس سے عورت کی کمر اور فم معدہ پر اکثر درد رہتا ہے سر چکراتا ہے آنکھیں بوجھل ہو جاتی ہیں طبیعت ہر معاملے میں اچاٹ ہو جاتی ہے کام کاج میں دل نہیں لگتا رحم میں اکثر درد کی ٹیسیں اٹھتی ہیں عورت چڑچڑی اور بدمزاج ہو جاتی ہے اس کے علاوہ ہائی بلڈ پریشر کا عارضہ بھی لاحق ہو جاتا ہے۔

ایسی صورتحال میں ذیل کے اعمال سے اس موذی سحری بندش کا علاج ہو جاتا ہے بشرطیکہ صدق دل اور کامل یقین الٰہی سے کام لیا جائے ان اعمال سے رفتہ رفتہ یہ تمام خرابیاں دور ہو جاتی ہیں اور ان سے شفائے کاملہ بفضلہٖ باری تعالیٰ مل جاتی ہے۔

## طریقہ نمبر 1:

اس مقصد کیلیے سات نلکوں سے پانی لیں اور اس میں چٹکی برابر نمک ڈال کر اسے گرم کریں اور اس پر سورہ اخلاص، سورہ الفلق اور سورہ الناس، آیت الکرسی گیارہ گیارہ مرتبہ اور اسم الٰہی علیٌ ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اس پانی میں سے دو گھونٹ ان الفاظ کے ساتھ پی سکیں۔

یَاقَاطِعُ السِّحْرِ وَاقْطَعْ

بحق ایں سورہ آیات ہائے مبارکہ

یَاشَافِیُ یَاشَافِیُ

بعدازاں اس پانی سے اس طرح غسل کرے کہ یہ پانی گندی نالی میں نہ بہے بلکہ



اس پانی کو کیسی ایسی جگہ پھینکیں یا پودوں کی کیاریوں میں ڈال دیں تاکہ کلام الٰہی کی بے حرمتی نہ ہو بعدازغسل سات مرتبہ آیت الکرسی و سورہ الناس پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں یہ عمل مسلسل گیارہ یوم جاری رکھیں۔

## طریقہ نمبر 2:

سورہ الحمد شریف بمعہ وصل بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ، اول و آخر درود شفاء گیارہ، گیارہ مرتبہ اور آیت شفاء اکتالیس مرتبہ کا پانی بنائیں اور اس پانی کو روزانہ دن میں تین مرتبہ الفاظ بالا کے ساتھ پی لیا کریں یہ عمل اکتالیس روز تک جاری رکھیں۔

## درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِھَا وَعَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِھَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَائِھَا وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ وَّخَلَائِقٍ

## طریقہ نمبر 3:

ذیل کا نقش باوضو حالت میں زعفران وگلاب سے سفید ریشمی پارچہ پر بنائیں، خوشبو لگائیں اور اس پر سورہ الناس گیارہ مرتبہ اور انہی آیات مبارکہ کا گیارہ مرتبہ دم کریں اور خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے مریضہ کی کمر پر اس طرح باندھیں کہ نقش رحم کے اوپر پڑا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ایسی سحری بندش سے نجات مل جائے گی اور بند حیض بفضلہٖ باری تعالیٰ جاری ہو جائے گا اور آئندہ ایسی تکلیف بھی نہ ہوگی۔

## طریقہ نمبر 4:

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِیْنٌ

کالے مارکر سے لکھیں اور ہر پرچے پر گیارہ مرتبہ یہ آیت مبارکہ بھی پڑھ کر دم

کریں ان پتوں کو پانی میں ڈال کر خوب اچھی طرح ابالیں اور جب پانی اچھی طرح ابل جائے تو اس پانی کو نیچے اتار کر قدرے ٹھنڈا کریں اور اس پانی سے غسل کروائیں۔

غسل کرنے سے قبل عورت تین گھونٹ پانی پیئے پھر اس سے وضو کرے اور اس کے بعد اچھی طرح غسل کرے یاد رہے کہ غسل کا پانی نالی میں نہ بہے بلکہ پودوں یا کیاری میں ڈال دیں۔

بعد از غسل عورت سات، سات مرتبہ سورہ فلق اور سورہ الناس پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پھر کپڑے پہن لے۔ یہ عمل گیارہ روز کریں۔

بعد ازاں ذیل کا نقش گیارہ عدد زعفران و عرق گلاب و مشک سے سفید کاغذ پر بنائیں اور روزانہ نقش پانی میں حل کریں اور پانی پی لیا کریں۔ نیز ایک نقش ذیل بھی زعفران و گلاب و مشکل سے تیار کریں اور اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ گلے میں ڈالنے سے قبل اس کو کالے کپڑے میں ضرور لپیٹ لیں۔

## پینے والا نقش:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷۲ | ۳۶۶ | ۳۷۴ |
| ۳۷۳ | ۳۷۱ | ۳۶۸ |
| ۳۶۷ | ۳۷۵ | ۳۷۰ |

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَ آئِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَآئِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ وَّخَلَآئِقِ

## گلے میں ڈالنے والا نقش:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۲۷۷ | ۲۸۰ | ۲۸۳ | ۲۷۰ | یَاشَافِیُ |
| | ۲۸۲ | ۲۷۱ | ۲۷۶ | ۲۸۱ | |
| یَاشَافِیُ | ۲۷۲ | ۲۸۵ | ۲۷۸ | ۲۷۵ | |
| | ۲۷۹ | ۲۷۴ | ۲۷۳ | ۲۸۴ | |

یَا كَافِیُ یَابَاقِیُ

انشاء اللہ تعالیٰ اس سحر سے مکمل نجات مل جائے گی اور عورت پھر سے نارمل زندگی کی طرف لوٹ آئے گی۔

## دوسرا عمل:

سحری بندش حیض کے دفیعہ اور توڑ کے لئے ذیل کا عمل از حد مفید، فائدہ مند اور نافع ہے۔ اس مقصد کے لئے بروز منگل جب قمر برج عقرب میں ہو تو تانبے کی ایک تختی لے کر اس پر ذیل کی آیت مبارکہ کندہ کریں اور اس کے نیچے متاثرہ عورت اور اس کی ماں کا نام کندہ کروائیں۔

# سحری بندش حیض کو کھولنے کیلئے

سحری بندش حیض کے توڑ کے لئے ذیل کا عمل از حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کیلئے آب زمزم بہ امر مجبوری سات نلکوں کے تازہ پانی پر روزانہ تین سو اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر دم کریں اور پانی کو نہار منہ پی لیا کریں۔ یہ عمل اکیس یوم تک جاری رکھیں۔ اب بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و عرق گلاب و مشک اور سرخ روشنائی سے ذیل کی آیات مبارکہ کے تین نقوش تیار کریں ان پر خوشبو لگائیں اور ان نقوش پر اسی آیت





مبارکہ کا اکتالیس مرتبہ ورد بمعہ اول و آخر درود شریف تجینا سات، سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ان کو موم جامہ کر کے کالے چمڑے میں بند کروا کر کالی ڈوری کے ساتھ کمر میں اس طرح باندھیں کہ ایک نقش اگلے دامن میں ناف پر، دوسرا ناف کے نیچے رحم پر اور تیسرا پچھلی جانب ریڑھ کی ہڈی پر رہے۔

اس کے علاوہ ذیل کا نقش زعفران و عرق گلاب و مشک سے سفید کاغذ پر تیار کر کے خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ ان نقوش کا ہدیہ ایک سوا کیاون روپے فقراء میں ضرور تقسیم کریں۔

## آیت مبارکہ:

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ج قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ط اَفَاِئنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰى اَعْقَابِكُمْ ط وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْئًا ا وَسَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ

## نقش:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸۶ | ۵۹۹ | ۵۹۶ | ۵۹۲ |
| ۵۹۷ | ۵۹۲ | ۵۸۷ | ۵۹۸ |
| ۵۹۱ | ۵۹۴ | ۶۰۱ | ۵۸۸ |
| ۶۰۰ | ۵۸۹ | ۵۹۰ | ۵۹۵ |



# بندش حیض کھولنے کیلئے

اگر کسی عورت کو حیض آنا بند ہو گیا ہو یا کسی بندش کی وجہ سے بند ہو گئے ہوں تو اس نقش کو چینی کی پلیٹ میں لکھ کر مریضہ کو دن میں سات بار مریضہ کو گھول کر پلائیں انشاء اللہ بندش کی رکاوٹ ختم ہو جائے گی اور حیض جاری ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ

|>-------------------<|

و ھ ھ ppp

# اولاد کی سحری بندش کا کھولنا

بعض اوقات مرد اور عورت طبی اور فطری لحاظ سے بالکل تندرست توانا اور صحت مند ہوتے ہیں لیکن اولاد کی نعمت سے محروم ہوتے ہیں اور کسی بھی قسم کے علاج و معالجہ سے ان کا دامن مراد نہیں بھرتا اور وہ اولاد جیسی نعمت کے لئے ترستے رہتے ہیں نہ تو کوئی ظاہری طبی وجہ سے سامنے نظر آتی ہے اور نہ ہی کوئی نقص ان دونوں میں موجود ہوتا ہے درحالانکہ ایسی صورت میں وہ دونوں ہی سحری بندش کے شکار ہوتے ہیں۔

اس کیلئے انہیں اپنا روحانی علاج کروانا ضروری ہے اس مرض کی موٹی موٹی علامات میں سینے کی گھٹن، خصوصاً مرد میں عصر سے آدھی رات تک اس کی شدت جبکہ عورت میں عشاء سے فجر تک اس کی شدت پائی جاتی ہے مرد کی پیٹھ کی ہڈیوں میں درد جبکہ عورت کی ریڑھ، کمر اور رانوں کے عضلات پائی جاتی ہیں شدید ٹیس نمودار ہوتا ہے رحم میں شدید اینٹھن کے ساتھ ٹیس نما درد ہوتا ہے۔ نیند میں حبس، گھبراہٹ، خوفناک قسم کے خواب، بڑبڑاہٹ، آپس میں پیار و محبت کرنے کے باوصف شدید پیاس، تشنگی، دل کی بے قاعدہ دھڑکن، سانس کی بے قاعدگی، آنکھوں کے آگے اندھیرا اور ادھورے پن کا احساس ہوتا ہے۔

## طریقہ نمبر 1:

اس مقصد کیلئے دریا یا نہر سے پانی لائیں اور اس میں بیری کے سات پتے ملا کر اس پانی کو خوب پکائیں بعدازں اس پانی پر الم الہیٰ علق تین سو تیرہ مرتبہ آیت الکرسی ساتھ مرتبہ جس میں کلمہ:

وَلَا يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا

کی تکرار سات مرتبہ ہو، سورہ الصافات مکمل ایک مرتبہ، سورہ الناس گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اس پانی میں سے دو دو گھونٹ مرد اور عورت پیئیں بعدازاں اس پانی سے غسل



کریں یاد رہے کہ یہ پانی گندی نالی میں نہ بہے بلکہ پانی والے ٹب میں غسل کر کے اس پانی کو کسی ایسی جگہ جہاں پاؤں نہ پڑتے ہوں پھینک دیں یا پھر پودوں کی کیاری میں ڈال دیں بعداز غسل اپنے اوپر سات مرتبہ آیت الکرسی اور سات مرتبہ سورہ الناس پڑھ کر دم کریں یہ عمل مسلسل گیارہ یوم تک کریں اور بعدازاں ذیل کا عمل بھی کریں۔

## طریقہ نمبر 2:

کلونجی کا تیل لے کر اس پر سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ، آیت الکرسی اکتالیس مرتبہ، سورہ بقرہ اور سورہ آل عمران کی آخری دو، دو آیات مبارکہ اکیس، اکیس مرتبہ، سورہ جن کی ابتدائی نو آیات مبارکہ پانچ مرتبہ، چہار قل گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر کر دم کریں۔ اس تیل کی مالش دونوں میاں بیوی رات کو سوتے وقت اپنے سینے، پیشانی اور پیٹھ کی ہڈیوں پر لگا تار کریں اور کپڑا تان کر سو جائیں صبح کو غسل والے پانی سے غسل کریں اس عمل کو نہانے والے عمل کے ساتھ شروع کریں اور اکتالیس یوم تک جاری رکھیں۔

## طریقہ نمبر 3:

ذیل کا عمل سات جمعرات تک باقاعدہ کریں یہ عمل جمعرات کی جمعرات ہوگا اور رات کو باہمی صحبت کرنا بے حد ضروری ہوگا تا کہ بفضلہٖ باری تعالیٰ حمل ٹھہر سکے اور مطلوبہ مقصد حاصل ہو سکے۔ رات کو عشاء کے بعد باوضو حالت میں اول و آخر درود شریف شفاء گیارہ گیارہ مرتبہ اور الحمد شریف معہ بسم اللہ شریف دو سو مرتبہ پڑھ کر پانی بنائیں اور نصف نصف مرد اور عورت پی لیں ساتھ ہی شہد اور کالی مرچ بھی رکھیں اور اس پر بھی اس کا دم کر کے ایک ایک چمچ شہد اور گیارہ گیارہ دانے کالی مرچ کھا لیں۔

نصف رات کو ہم بستری کریں تا کہ مقصود حاصل ہو۔

# بندش کھولنا بیٹے کیلئے

اگر کسی عورت کے ہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو تو اس عمل کو کریں کہ جب حاملہ عورت کو دو ماہ گذر جائیں تو ان کلمات کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی میں گھول کر پلائیں یہ عمل چالیس دن تک کریں انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا اور ہر قسم کی بندش کھل جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ صَلٰوۃُ اللّٰہُ تَعَالٰی ذَکَرٌ اِنْ کَانَ اُنْثٰی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلِّمْ۔



# سحر بندش نکاح وشادی کا کھولنا

اس سحر کے پیچھے حیوانی جذبات وخواہشات کا منہ زور طوفان ہوتا ہے یا پھر حس و بغض، کینہ، منتقم مزاجی اور اس قسم کے عوامل کارفرما ہوتے ہیں اس میں سفلی علوم کے ذریعے ایسا جادو کیا جاتا ہے یا کروایا جاتا ہے جس سے اول تو عورت کے لئے رشتہ نہیں آتا اور اگر آتا ہے تو عورت کئی حیلوں بہانوں سے انکار کر دیتی ہے اور اس کے لئے آمادہ نہیں ہوتی اول تو رشتے نہیں آتے جس سے بچی یا بچے کے لواحقین عاجز آجاتے ہیں اور اگر کوئی رشتہ بھی آجائے تو بات کسی نہ کسی وجہ سے رہ جاتی ہے اور کام نامکمل درمیان میں رہ جاتا ہے۔

اس سحر کی علامات درج ذیل ہیں:

دائمی سر درد رہنا، سینے میں عصر سے لے کرات گئے شدید گھٹن، تنگی، مرد یا عورت میں پہلی ہی نظر میں نقائص نکالنا، نیند میں سخت بے چینی رہنا، معدے میں کبھی کبھی مروڑ اٹھنا، پیٹھ کی نچلی ہڈیوں میں درد، پاخانہ اور پیشاب سخت بدبودار ہونا وغیرہ وغیرہ شامل ہیں۔

جب عورت کسی بھی طرح شادی کے لئے راضی نہ ہوتی ہو اور ہر بات میں نقص نکالتی ہو تو ذیل کے اعمال سے اس کی یہ کیفیت سحر ختم ہو جائے گی۔

## طریقہ نمبر 1:

صبح جاگتے اور رات کو سوتے وقت روزانہ اپنے اوپر آیت الکرسی گیارہ مرتبہ، معوذ تین سات مرتبہ، اول و آخر درود شریف شفاء سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے کا معمول بنایا جائے۔

## طریقہ نمبر 2:

روزانہ تازہ پانی پر سورہ فاتحہ بعہ وصل بسم اللہ شریف گیارہ مرتبہ، چہار قل شریف گیارہ مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ اور آیات سحر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اول و آخر

درود شریف شفاء گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور اس دم شدہ پانی کو صبح نہار منہ پی لیا کریں یہ عمل اکتالیس یوم تک جاری رکھیں۔

## آیات سحر:

سِحْرَ دفع شود وَبِحَقِ اللّٰهُ عَلَیٌّ الْعَظِیْمُ o فَاتَّقُوْ اللّٰهَ مَااسْتَطَعْتُمْ وَاسْمَعُوْا وَاَطِیْعُوْا o فَلَمَّا جَآءَ السِّحْرَةُ مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ o وَلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی

## طریقہ نمبر 3:

کلونجی کا تیل لے کر اس پر آیات سحر بالا اور سورہ مزمل شریف سات سات مرتبہ اور اول و آخر درود شریف شفاء سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس تیل کی مالش رات کو سینے اور سر کی نسوں میں کریں اور صبح کو اٹھ کر نیم گرم پانی میں چٹکی برابر پانی ڈال کر:

عَلیٌّ قَاطِعُ السِّحْرُ سِفْلِیَه وَنَارِیَه بحق علیٌّ

ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس سے غسل کریں یہ عمل اکیس یوم تک جاری رکھیں۔

## طریقہ نمبر 4:

کھلا ورد زبان پر رکھیں:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِیْکَ لَهُ الْمُلْکُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

اس عمل کی بدولت یہ سحری کیفیات مکمل طور پر ختم ہو جاتی ہیں او عورت نہ صرف تندرست و توانا ہو جاتی ہے بلکہ وہ فطرتی عمل شادی کے لئے بھی تیار ہو جاتی ہے۔



# مرد کی صورت میں

اعمال بالا میں 1 اور 2 اور 4 اسی طرح کریں اس کے علاوہ ذیل کا عمل بھی کریں جو بے حد نافع ہے۔

کلونجی کے تیل لے کر اس سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف اکتالیس مرتبہ اس طریق سے پڑھیں کہ اس میں آیت مبارکہ:

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنَ

اکتالیس مرتبہ پڑھیں سورہ مزمل سات مرتبہ اس طریق سے پڑھیں کہ:

یٰاَیُّهَا الْمُزَمِّلُ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ اِدْفَعْ سَحْرُ سِفْلِیْ بِحَقِّ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ اِدْفَعْ کُلُّ سِفْلِیْ عِلْمُ اِدْفَعْ بَحَقٌّ یَاَیُّهَا الْمُزَمِّلُ......

آگے ساری سورہ شریف پڑھنا ہے آیات سحر بالا بھی سات مرتبہ پڑھ کر تیل کو دم کریں اور رات کو اس تیل کی مالش سر کی نسوں، سینے اور کندھوں کے عضلات پر کریں اور صبح کو حسب قاعدہ نیم گرم پانی پر ایک سو ایک مرتبہ:

عَلیٌّ قَاطِعُ السِّحْرُ سِفْلِیَه وَنَارِیَه بحق علیٌّ

پڑھ کر دم کر کے نہائیں یہ عمل اکیس یوم تک جاری رکھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس سفلی سحر سے مکمل نجات مل جائے گی اور مرد مکمل شفایاب ہو جائے گا۔

## طریقہ نمبر 5:

بعض ایسا سفلی سحر کروایا جاتا ہے جس سے تازندگی کسی لڑکے یا لڑکی کا نکاح نہیں ہو پاتا اچھے سے اچھے رشتے آتے ہیں لیکن فریقین کے درمیان کسی نہ کسی بات پر تنازعہ ہو جاتا ہے اور اچھا رشتہ طے ہوتے ہوتے رہ جاتا ہے اس کی وجہ کوئی بھی نظر نہیں آتی اور بندہ پریشانیوں میں مبتلا ہو کر رہ جاتا ہے اور والدین اس فکر میں پریشان رہنے لگتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ عزوجل کی ذات بابرکات پر مکمل یقین رکھتے ہوئے ہر نماز کے بعد اول وآخر درود پاک ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ، سو مرتبہ:

يَاخَالِقُ يَاقَادِرُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

تین سو مرتبہ سورہ رحمان جس میں آیت مبارکہ:

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ تا اِلَّا بِسُلْطَانٍ

کی تکرار گیارہ گیارہ مرتبہ کی جائے اور آیت الکرسی جس میں کلمات:

وَلَايَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا

کی تکرار سات مرتبہ کی جائے پڑھ کر دعا ذیل مانگیں۔

اسی طرح نماز فجر کے بعد انہی سورہ ہائے وکلمات وآیات مبارکہ کا پانی بھی ساتھ ہی تیار کریں اور اس پانی سے ایسی جگہ بیٹھ کر غسل کریں جہاں پانی گندی نالی میں نہ بہے اس عمل کو اکتالیس یوم تک جاری رکھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ایسی تمام رکاوٹیں اور بندش نکاح ٹوٹ جائے گی۔

## طریقہ نمبر 6:

جس کسی کنوری لڑکی کا رشتہ بوجہ سحری بندش نہ آتا ہو یا آ کر بات چیت ادھوری رہ جاتی ہو اور لڑکی کی عمر بڑھتی ہی جا رہی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد آزمودہ اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے نوچندی جمعہ اور سوموار کے روز ایک کاغذ پر باوضو حالت میں زعفران وگلاب سے سورہ رحمان لکھیں اور اس کے نیچے لڑکی کا نام معہ والدہ کے نام لکھیں بعد ازاں نیچے ذیل کی عبارت وآیات مبارکہ سات سات مرتبہ لکھیں۔

ان کاغذوں کو سات عطاردو میں غسل کے پانی میں اچھی طرح حل کر لیں اور دونوں دن لڑکی ایسی جگہ بیٹھ کر غسل کرے جہاں اس کا پانی گندی نالی میں نہ بہہ سکے۔



اس کے علاوہ بعد از غسل سورہ رحمٰن سات مرتبہ اور آیات سحر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر لڑکی کو دم کریں اور پانی بھی بنا کر پلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ اوّل تو پہلے مرحلے پر ہی ایک ہفتہ کے اندر یہ بندش ختم ہو کر کوئی نہ کوئی رشتہ آجائے گا بصورت دیگر اگلے دو ماہ یہ عمل دوبارہ دھرائیں تین ماہ کے عمل مسلسل سے ہر قسم کی سحری رکاوٹ رشتہ مکمل طور پر ختم ہو جائے گی اور شادی بفضلہٖ ہوگی۔

## عبارت:

يَا جَمَاعَةَ الرِّجَالُ سَلَبْتُ عَقُوْ لَكُمْ كَتَسَلِيْبِ وَالْقَيْتِ عَلَيْكُمْ مُعَبَّةٍ وَعِطْفًا وَ حَنَانًا وَنَخِيْلًا وَعِشْقًا وَتَخِيْلًا لَا طَاقَةَ لَكُمْ بِالْجَلُوْسِ وَلَا لِلْعَقُوْدِ حَتّٰى يَتَزَوَّجِهَا اَحْلَمِنْكُمْ وَاَطْلَتُ تَعْطِيْلَهَا وَلَانَ يَتَزَوِّيْعَهَا يَاهَلْعَانِيْهِ حَرِّكُوْا اَلْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِيَّةِ السَّاكِنَةَ فِيْ قُلُوْبِ الْاَجْنَيْنِ فَيَنْتَظِرُوْا اِلٰى فَلَانَةَ فَبَصُرُنَهَا فِيْ اَعْيُنِهِمْ كَالشَّمْسِ الْمُنِيْرَةَ اَوْكَنُظِرِ زُلَيْخَا لَيُوْسَفَ عَلَيْهِ السَّلَام

## آیات مبارکہ:

فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ٥ فَلَمَّا اَلْقَوْ قَالَ مُوْسٰى مَاجِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ٥ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ٥

## طریقہ نمبر 7:

### سحری بندش نکاح کھولنے کیلئے

اس مقصد کے لئے متعلقہ بچہ یا بچی بذات خود روزانہ رات کو بعد از نماز عشاء اول وآخر درود پاک ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ، سورہ مریم سات مرتبہ اور سورہ طٰہٰ تین مرتبہ پڑھ کر سجدے میں جا کر اَللّٰهُمَّ وَكِيْلِيْ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر سجدے میں گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ

عزوجل کے حضور دعا مانگیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکتالیس یوم کے عمل مسلسل سے رشتہ صالح طے ہوجائے گا اور سحری اثرات بالکل ختم ہوجائیں گے اس عمل سے میاں بیوی کے درمیان پیار و الفت و محبت قائم رہے گی۔

## درود پاک:

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ وَعَلٰی آلِکَ وَاَصْحَابِکَ وَجَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ بِعَدَدَ کُلِّ ذَرَّةٍ وَّخَلَائِقِ دَائِمًا اَبَدًا وَاَنْتَ وَسِیْلَتِیْ خُذْیَدِیْ یَاحَبِیْبَ اللّٰهِ

## طریقہ نمبر 8:

ذیل کا عمل بھی سحری بندش نکاح و رشتہ کے لئے آزمودہ اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ ساعت زہرہ میں ذیل کے سات عدد نقوش سیاہ روشنائی سے سفید کاغذ پر بنائیں ان میں سے ایک نقش کو پانی میں ڈال کر پانی کو خوب ابالیں بعدازاں نیم گرم پانی کی صورت میں اس پانی سے متعلقہ بچی غسل کرے یہ کام مسلسل سات یوم تک کریں۔ آٹھویں روز پھر سات زہرہ میں دو نقش زعفران و گلاب سے تحریر کریں ان میں سے ایک نقش کسی پھل دار درخت پر باندھیں اور ایک نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کرکے بچی کے گلے میں ڈال دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت جلد ہی کسی جگہ پکا رشتہ ہوجائے گا۔

## نقش:

ط ااا حاضر ااا ۱۱۹ اا ااا ۹۱۱ ااا ۵ ح

اا ۱۸۸ ۸۸۸ عه اا ۱۸ اا ٦

یا اللّٰہ جل جلالہ بہ برکت ایں تعویذ پیغام نکاح موصول شد



# میاں بیوی کی سحری بندش کھولنا

## طریقہ نمبر 1:

میاں بیوی کو سحری سفلی عمل کے ذریعہ باندھ دیا گیا ہو اور دونوں ہی اس فعل کی انجام دہی سے کنی کتراتے اور ایک دوسرے کا سامنا کرنے سے گھبراتے ہوں اور اس وجہ سے اولاد کی نعمت عظمیٰ سے محروم ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے دریا یا نہر سے پانی لائیں اور ساتھ ہی بیری کے ساتھ سات سات پتے لے کر ان کو اچھی طرح صاف کریں اور ان میں سے ہر پتے پر ذیل کی آیت مبارکہ:

وَتَرَکْنَا بَعْضَهُمْ یَوْمَئِذٍ یَّمُوْجُ فِیْ بَعْضٍ وَّنُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعًا

لکھیں اور ان پتوں کو اس پانی میں ڈال کر پانی کو ابالیں جب پتے اچھی طرح گل جائیں تو پانی اتار کر چھان لیں پتوں کا ملغوبہ کسی طرح سنبھال کر رکھیں۔

اب اس پانی سے دونوں میاں بیوی غسل کریں بعدازاں غسل سورہ الناس سات مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اب تین عدد دیسی مرغی کے انڈے لے کر ان کو ابالیں اور ان کا چھلکا اتار دیں۔ اب انڈوں پر باری باری ذیل کی آیات لکھیں۔

پہلے انڈے پر آیت مبارکہ:

وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰهَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ

دوسرے انڈے پر آیت مبارکہ:

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمَاهِدُوْنَ

تیسرے انڈے پر آیت مبارکہ:

وَمِنْ کُلِّ شَیْءٍ خَلَقْنَا زَوْجَیْنِ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ

پہلا انڈہ نہار منہ مرد کھائے اور اوپر سے نیم گرم دودھ حسب الخواہش پی لے

دودھ پر سات مرتبہ آیات شفاء اور سات مرتبہ معوذتین دم کیا جائے۔

دوسرا انڈہ نہار منہ عورت کھائے اور اوپر سے نیم گرم دودھ میں آدھ چمچ چھوٹی کلونجی پیس کر ملائے اور اس پر سورہ اخلاص اور سورہ کافرون سات سات مرتبہ، آیات شفاء سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پی لے۔

تیسرے انڈے کو آدھا آدھا کریں اور اس انڈے کو ایک گھنٹہ بعد میاں بیوی کھالیں اور اپنے اوپر چہار قل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم گیارہ یوم کے عمل مسلسل سے اس سحری بندش سے میاں بیوی دونوں آزاد ہو جائیں گے اور آئندہ زندگی پر جوش، پر لطف اور بامسرت گزرے گی گیارہ یوم کے بعد عمل صحبت سے عورت ضرور حاملہ ہو جائے گی اور بفضلہٖ باری تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفرا ہوگی نہایت آزمودہ عمل ہے۔

## نوٹ:

بیری کے ابلے ہوئے پتوں کا مکمل ملغوبہ بعد از تکمیل دریا یا نہر میں بہا دیں اور حسب توفیق نیاز حضور سیدنا غوث الاعظمؒ پیش کر کے بچوں میں تقسیم کر دیں۔

## طریقہ نمبر 2:

عورت یا مرد کی جنسی بندش سے نجات کیلئے ذیل کا عمل حد درجہ اکسیر اور مجرب ہے۔ اس مقصد کیلئے دریا یا نہر سے پانی لائیں، ساتھ ہی بیری کے پتے سات عدد لے کر نادِ علی ہر پتے پر لکھیں اور ان پتوں کو پانی میں ڈال کر ابالیں اور چھان کر اس پانی پر نادِ علی بہتر مرتبہ پڑھ کر دم کریں اس کے علاوہ سورہ الناس اکتالیس مرتبہ بھی پڑھ کر دم کریں اب اس پانی سے مرد یا عورت غسل کرے اور بعد از غسل اپنے اوپر سورہ الناس گیارہ مرتبہ اور نادِ علی اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کرے یہ عمل گیارہ یوم جاری رہے گا۔



## مرد کیلئے:

مدرات کو سونے سے کم از کم ڈیڑھ گھنٹہ قبل رات کا کھانا کھائے اور روزانہ تین انڈے دیسی مرغی کے لئے کر ابالے اور ان پر سے چھلکا اتار کر ذیل کی آیات مبارکہ کالی سیاہی لکھے۔

پہلے انڈے پر:

قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ لا السِّحْرُ ط (اَلْجَمَاعَ اَلْجَمَاعَ فلاں بن فلاں) اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

دوسرے انڈے پر:

اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ط وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ط اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ

تیسرے انڈے پر:

وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا يَابَطِلِ السِّحْرِ فلاں ابن فلاں

مرد باری باری ان انڈوں کو سوتے وقت کھالے اور اوپر سے نیم گرم دودھ حسب خواہش پی لے پھر پندرہ منٹ تک چہل قدمی کرے اور سو جائے صبح کو اٹھ کر سورہ یٰسین کا سات مرتبہ دم کیا ہوا پانی نہار منہ پی لیا کرے یہ عمل سات یوم تک جاری رکھیں جبکہ پینے والے پانی کا عمل اکیس یوم تک جاری رہے گا۔

## عورت کیلئے:

کوئی میٹھی شے لے کر اس پر ذیل کی سورہ مبارکہ معہ درود پاک ذیل پڑھ کر دم کریں اور سات یوم تک عورت کو نہار منہ کھلائیں جب کہ انہی سورہ ہائے مبارکہ اور درود پاک ذیل کا ورد کیا ہوا پانی بھی بعد میں پلائیں پینے والا پانی اکتالیس یوم تک مسلسل جاری





رکھیں۔

بعداز تکمیل عمل باہمی صحبت سے میاں بیوی لطف اندوز ہوں اور دائمی مسرتوں سے بفضلہٖ باری تعالیٰ ہم کنار ہوں۔

ذیل کا نقش زعفران و عرق گلاب سے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر تیار کریں اور خوشبو لگا کر اس پر سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف ایک سو تیرہ مرتبہ۔

سورہ کوثر بمعہ بسم اللہ شریف تین سو تیرہ ترپن مرتبہ درود پاک ذیل اول و آخر اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈال دیں جو بعداز وضع حمل اتار کر ہونے والے نومولود کے گلے میں ڈال دیا جائے زچہ اور بچہ اس عمل کی بدولت ہمیشہ ہمیشہ تندرست و توانا رہیں گے بے حد آزمودہ عمل ہے۔

درود پاک ذیل اول و آخر (اکہتر اکہتر مرتبہ)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَنْوَارِ وَتِرْیَاقِ الْاَغْیَارِ وَمِفْتَاحِ الْیَسَارِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الْمُخْتَارِ وَاٰلِہِ الْاَطْھَارِ وَاَصْحَابِہِ الْاَخْیَارِ عَدَدَ نِعَمِ اللّٰہِ وَاَفْضَالِہٖ

# کاروبار کی سحری بندش کھولنا

اکثر دیکھنے میں آیا ہے کہ اچھا بھلا چلتا ہوا کاروبار یکدم ختم ہو جاتا ہے اور نقصان کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا اکثر کاروبار مکمل طور پر تباہ ہو کر بندے کی معاشی بربادی کا باعث بن جاتا ہے جب ایسی صورت حال ہو تو اس بات کو جان لینا چاہیے کہ اس کے پیچھے کسی حاسد کا ہاتھ ہے جس نے اپنے حس کے زیر اثر کسی عامل سے ایسا عمل کروایا ہے جو اس کے کاروبار کی تباہی اور بندش کا باعث بنا ہے جس کی وجہ سے وہ بندہ پریشانیوں اور مشکلات کا سامنا کر رہا ہے۔

دوسری طرف ایسا فرد مسلسل ذہنی پریشانیوں کا شکار ہو کر ہائی بلڈ پریشر، شوگر اور کئی ایک دوسری لاعلاج بیماریوں کا دائمی مریض بن جاتا ہے۔ اس کا ذہن خراب ہو جاتا ہے اس کے ایمان اور عقیدہ میں شدید فرق آ جاتا ہے۔ اس کا اللہ تعالیٰ عزوجل پر توکل اور یقین ختم ہو جاتا ہے جس سے صورت حال مزید بگڑ جاتی ہے۔ وہ نام نہاد عاملین جادوگروں کے پیچھے بھاگتا ہے جہاں سے فائدہ حاصل کرنے کی بجائے الٹا لٹ کر گھر آ جاتا ہے اور ہر طرف سے ناامید اور مایوس ہو کر موت کی گہرائیوں کی طرف قدم بڑھاتا ہے اور بالآخر ایک روز موت کے منہ میں دفن ہو جاتا ہے۔

ان تمام باتوں سے نجات کیلئے ایسے اعمال دیئے جا رہے ہیں جو اللہ تعالیٰ عزوجل کے ان عالیشان بزرگان اور اولیاء اللہ کے آزمودہ ہیں۔

یہ اعمال خالصتاً قرآنی اعمال ہیں اور ان کے اخذ شدہ طریقہ بھی قرآن پاک سے ہی ماخوذ ہے اور ایسے تمام بد اعمال سحر کا شافی توڑ اور بخوبی علاج ہے۔

ان اعمال کے کرنے سے بیشتر اس تمام کی ابتداء میں بیان کردہ ان تمام شرائط اعمال کی پابندی اشد ضرورت ہے اور ساتھ ہی ذات باری تعالیٰ کی جانب دل کی بے پناہ گہرائیوں سے رجوع کی اشد ضرورت ہے۔

اپنے اوپر کیئے گئے سحر بندش کی نوعیت اور علاج شافی جاننے کیلئے بزرگان عظام



نے ذیل میں استخارہ ارشاد فرمایا ہے جن کی مدد سے ہر انسان آگاہی ملنے پر خود ہی ان کا بخوبی توڑ اور علاج کر کے اللہ تعالیٰ عزوجل کی شان رزاقی سے مستفید ہو سکتا ہے۔

**استخارہ کرنے کا طریقہ:**

اس مقصد کیلئے بعد از نماز عشاء تازہ غسل و وضو کرے پاک صاف لباس پہن کر مصلے پر کھڑا ہو اور دو رکعت نماز تحت الوضو خشوع و خضوع سے پڑھے۔ اس کے بعد ذیل کا درود پاک پڑھے۔

**صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِ وَاٰلِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ**

اکتالیس مرتبہ پڑھیں اب:

**سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہِ**

بلا تعداد پڑھیں پھر اسی درود پاک کو اکتالیس مرتبہ پڑھیں۔

اب دو رکعت نماز نفل بہ نیت استخارہ و استعانت الٰہی پڑھیں۔ پہلی رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ کے سورہ کافرون اور دوسری رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ کے سورہ اخلاص پڑھ کر سلام پھیریں اور اس بعد ذیل کی دعا اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں۔

## دعا:

**اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَلَآ اَعْلَمُ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ط اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌلِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ (یہاں اپنے مقصد کو بیان کیا جائے) عَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِہٖ فَاقْدِرْہُ لِیْ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّلِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ (یہاں اپنے مقصد کو بیان کرے) عَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِہٖ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدِرْلِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ بِحَقِّ مُحَمَّدٌ**





الرَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز تین سے سات یوم کے اندر اندر خواب میں حقیقت احوال معلوم ہو جائے گی اور اس کے مطابق عمل کرنے سے اس سحری بندش رزق سے مکمل طور پر نجات مل جائے گی۔

## دوکان کی بندش کھولنے کیلئے

اگر کسی نے دوکان میں بندش کر دی ہو دوکان نہ چلتی ہو تو پانچ نلکوں، پانچ کنوؤں، پانچ مولوں کا پانی لیکر اس پر اول آخر درود شریف تین تین بار پڑھ کر اس پانی کو دوکان میں چھڑکیں اللہ کے فضل سے ہر قسم کی بندش ختم ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا رَزَّاقُ تَدَرَّقْتُ بِالرِّزْقِ وَالرِّزْقِ فِىْ رِزْقِ رِزْقِكَ يَا رَزَّاقُ

## بندش مکان یا دوکان معلوم کرنے کا عمل

اگر کسی کے گھر یا مکان دوکان پر سفلی جادو ٹونہ بندش وغیرہ کی گئی ہو تو اس کا پتہ معلوم کرنے کیلئے گھر یا مکان میں سے مٹی لیکر یہ عمل کریں۔

ترکیب عمل: مٹی لیکر اس پر ایک سو ایک مرتبہ اس کو پڑھیں اول و آخر درود شریف سات سات بار پڑھیں۔ یہ عمل رات کو بعد از نماز عشاء کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

مٹی کو سونگھیں اگر مٹی میں سے بدبو آئے تو جادو کیا گیا ہے اس کا علاج کریں اگر بدبو نہ آئے تو کوئی جادو وغیرہ نہ ہے۔

# ملازمت کی سحری بندش کھولنا

## طریقہ نمبر 1:

اگر کسی ملازمت بوجہ سحری بندش ختم ہو جائے یا اسے معطل کر دیا گیا ہو اور باوصف تگ و دو کے اس کی ملازمت پر بحالی نہ ہوتی ہو یا نئی ملازمت نہ ملتی ہو جس سے اس کی معاشی حالت از حد خراب ہو گئی ہو تو ایسے میں نئی ملازمت پانے یا اس عہدہ پر بحالی کیلئے ذیل کا عمل توڑ سحری بندش بے حد آزمودہ اور مجرب ہے۔

اس کیلئے وہ سب سے پہلے روزانہ تازہ پانی میں گیارہ عدد پتے پیپل کے ڈالے جن پر کالے مارکر سے سورہ طہٰ کی آیات مبارکہ:

وَاَلْقِ مَا فِیْ یَمِیْنِکَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ط اِنَّمَا صَنَعُوْا کَیْدُ سٰحِرٍ ط وَلَا یُفْلِحُ السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰی o فَاُلْقِیَ السَّحَرَۃُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ ھٰرُوْنَ وَمُوْسٰی o

لکھی ہوئی ہوں۔ اس پانی میں قدرے نمک ڈال کر اس کو آگ پر رکھ کر اس وقت تک ابالیں جب تک بیری کے پتے گل نہ جائیں اب اس پانی کو چولہے سے اتار کر ٹھنڈا کریں اور اس نیم گرم پانی سے غسل کریں۔ بعد ازاں اپنے اوپر گیارہ مرتبہ نادِ علی پڑھ کر دم کریں۔ یہ عمل مسلسل گیارہ روز تک کریں۔

اب روزانہ صبح کو چینی کی طشتری پر زعفران و عرق گلاب و مشک سے ذیل کا نقش بنائیں اور اس کو دھو کر اس کا پانی بنائیں اس پانی پر سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس پانی سے اس قدر آٹا گوندھیں کہ اس سے اکتالیس گولیاں باآسانی بن سکیں اس طرح روزانہ اکتالیس گولیاں بنا کر دریا پر چلے جائیں اور یہ گولیاں دریا میں مچھلیوں کے آگے ڈال دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اکتالیس یوم کے عمل مسلسل سحر کا سارا اثر ختم ہو جائے گا



اور بفضل باری تعالیٰ سابقہ عہدے پر بحال ہو جائے گا یا پھر نیا روزگار مل جائے گا۔

## نقش:

| جبرئیل | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | | | | | | میکائیل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الحمدلله | رب العالمین | الرحمن الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم |
| رب العالمین | الرحمن الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین |
| الرحمن الرحیم | مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت |
| مالک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم |
| ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم | غیر |
| وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم | غیر | المغضوب |
| اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم | غیر | المغضوب | علیهم |
| المستقیم | صراط الذین | نعمت | علیهم | غیر | المغضوب | علیهم | والضالین |
| اسرافیل | الم | الر | کهیعص | طس | حم | حمعسق | عزرائیل |

## طریقہ نمبر 2:

ذیل کا عمل بھی توڑ سحری بندش ملازمت وغیرہ کے لئے بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کیلئے سب سے پہلے طریقہ نمبر 1 میں دیا گیا غسل گیارہ روز کریں۔ اس کے بعد قمری ماہ کی تین تاریخوں یعنی تیرہ، چودہ، پندرہ کو روزہ رکھیں اور نصف شب کو اٹھ کر تازہ غسل و وضو کر کے پاک صاف کپڑے پہن کر نماز تہجد ادا کریں۔ بعد ازاں درود شریف تاج اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورہ یٰسین شریف کی تلاوت ایک مرتبہ اس طریق سے کریں کہ جب یہ آیات مبارکہ:

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ

پر پہنچیں تو اس کے ساتھ:

رَحْمْ کُنْ یَا اللّٰہُ بَحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ

کی تکرار چار ہزار چار سو چوالیس مرتبہ (۴۴۴۴) اور بقیہ سورت پر ختم کرے۔

بعدازاں سجدہ میں سر رکھ کر ایک تسبیح:

اَسْتَغْفِرُاللّٰهَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْهِ

پڑھیں اور پھر سجدہ سے سر اٹھا کر دعا کی تکرار سات مرتبہ کریں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز تین یوم کے عمل مسلسل سے بحالی ملازمت یا نئی ملازمت کا بندوبست پردہ غیب سے ہو جائے گا۔

# رزق میں ہر قسم کی بندش کھولنے کیلئے

اس نقش کو خاص زعفران سے لکھ کر پیسوں میں رکھیں اللہ کے فضل سے برکت بھی ہوگی اور بندش بھی کھل جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| اَللّٰهُ | لَطِیْفٌ | بِعِبَادِهٖ |
| یَرْزُقُ | مَنْ | یَّشَاءُ |
| وَهُوَ | الْقَوِیُّ | الْعَزِیْزُ |



# بیماری کا پتہ لگانا

بندش کی وجہ سے کسی بیماری کا پتہ نہ چلتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر اس کا فتیلہ بنا کر اس پر کالا دھاگہ لپیٹ کر اس بتی کو آب تارسیدہ چراغ میں سات راتوں تک روئی لپیٹ کر مریض کے قریب جلائیں تو مرض کا معلوم ہو جائے گا۔

ع ع ع ههه ۷۸۶ ططط ےےے

آا ووو ووو آا

# بندش کی وجہ سے مرض لاعلاج ہو گیا ہو

اگر کسی کا مرض لاعلاج ہو گیا ہو اور ڈاکٹر طبیب اسے لاعلاج قرار دے چکے ہوں تو ایسے لوگوں کیلئے یہ بہت ہی مجرب ہے اس نقش کو چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پانی میں گھول کر روزانہ پلائیں اس کو شفاء ہونے تک پلاتے رہیں اللہ کے فضل سے لاعلاج بیماری جلد ختم ہو جائے گی۔

نقش:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۴ | ۳۳۳۹ | ۳۳۴۸ | ۳۳۴۵ |
| ۳۳۲۸ | ۳۳۴۱ | ۳۳۳۸ | ۳۳۳۴ |
| ۳۳۳۷ | ۳۳۳۵ | ۳۳۳۷ | ۳۳۳۲ |





## بندش کی وجہ سے گھر سے بیماری نکالنے کیلئے

یعنی گھر میں کوئی نہ کوئی فرد بیمار رہتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں اور اس نقش کو فتیلہ بنا کر اوپر کالا دھاگہ لپیٹ کر کوئلوں پر رکھ کر دھونی دیں اللہ کے فضل و کرم سے بیماری ختم ہو جائے گی۔

نقش:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| آاا | علح | آااا | موسح | آا |
| آاا | علح | آااا | موسح | آا |
| آاا | علح | آااا | موسح | آا |

## گھر میں جادو ٹونہ کی بندش کھولنے کیلئے

اگر کسی کے گھر جادو ٹونہ کیا گیا ہو یا اس کے ذریعے سے بندش ہو گئی ہو تو اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر نقش کو بند کر کے اپنے پاس رکھیں زوال کے وقت گھر کے دروازے میں کھڑے ہو کر ایک پاؤں دروازے کے اندر رکھیں اور ایک پاؤں باہر رکھیں اس نقش کو کھول دیں اس طرح سات دن تک کریں جادو ٹونہ اور بندش ختم ہو جائے گی۔

نقش:

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ | محمد | محمد | اللہ |
| محمد | عمر | ابوبکر | محمد |
| محمد | علی | عثمان | محمد |
| اللہ | محمد | محمد | اللہ |



## جانوروں کے دودھ کی بندش ختم کرنے کیلئے

اگر جانوروں بھینس گائے بکری وغیرہ کے دودھ میں بندش کی وجہ سے کمی آ گئی ہو تو یا سفلی علم کی وجہ سے ہو تو آٹے کا پیڑا لیکر اس میں نمک ملا لیں اس پیڑے پر اس آیت شریف کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پھر یہ پیڑا جانور کو کھلا دیں سات دن یہ عمل کریں انشاء اللہ ہر قسم کی بندش ختم ہو جائے گی اور جانور دودھ دینے لگ جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ

دیگر اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر بوڑھ کی لکڑی میں بند کر کے جانور کے گلے میں ڈال دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ططط ججج ممم ععع

آااا عللح اااا ☰





## بندش تنگدستی ختم ہو جائے

اگر کسی شخص کے گھریلو معاملات درست نہ ہوں ہر وقت تنگدستی رہتی ہو کسی سفلی علم کی وجہ سے کسی دشمن نے یہ کام کیا ہے۔ تو یہ عمل کریں انشاء اللہ گھریلو حالات بالکل درست ہو جائے گے اور سفلی علم کے تمام اثرات ختم ہو جائیں گے اور بندش رکاوٹ بھی ختم ہو جائے گی۔

**ترکیب عمل:** ان کلمات کا نقش بنا کر اپنے گھر میں کسی دیوار کے ساتھ لٹکا دیں ہر روز بعد نماز عشاء نماز سے فارغ ہو کر سر سجدے میں رکھ کر ان کلمات کو بلا تعداد پڑھیں اور اللہ پاک سے گھریلو حالات بہتر ہونے کی دعا کریں انشاء اللہ سب حالات درست ہو جائیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَااللّٰہُ    یَارَحْمٰنُ    یَارَحِیْمُ

یاعزیزُ    یَاحَمِیْدُ    یَاعَظِیْمُ

**دیگر** ان کلمات کو بعد نماز فجر ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّابِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ



## بندشوں سے بچنے کا حفاظتی عمل

اگر کسی کوئی ڈر یا خطرہ ہو کر کوئی دشمن جادو یا ٹونہ کے ذریعے سے نقصان پہنچائے گا تو اس صورت میں یہ عمل کریں انشاء اللہ ہر قسم کے شر وغیرہ سے محفوظ رہیں گے۔

**طریقہ عمل:** بعد از نماز عشاء اس با موکل سورہ فیل کو ایک سو ایک بار پڑھیں اس کو ننگے سر ہو کر پڑھیں اور کھڑے ہو کر کریں۔ جب عمل پورا ہو جائے تو سجد میں گر کر اللہ پاک سے رو رو کر دعا کریں انشاء اللہ ہر قسم کی شر اور دشمنوں سے محفوظ رہیں گے۔

## بندش امساک کھل جائے

اگر کسی شر یا جادو وغیرہ کی وجہ سے امساک ختم ہو گیا ہے بڑے بڑے حکیموں ڈاکٹروں سے علاج کرانے سے کوئی افاقہ نہیں ہوا تو اس نقش کو بوقت ضرورت ہرن کی جھلی پر لکھ کر موم جامہ کر کے کمر کے ساتھ باندھ لیں۔ تو بے پناہ امساک پیدا ہو جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہ | ہ | ہ | ہ |
| ۱۱۱ | ۱۱۱ | ۱۱۱ | ۱۱۱ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |
| ۸ | ۸ | ۸ | ۸ |

## بندش صحت کھولنے کیلئے

اگر کسی بھی شخص کی بیماری ختم نہ ہوتی ہو اگر کسی نے جادو ٹونہ کے ذریعے صحت کو خراب کرنے کیلئے بندش کردی ہے کہ اس کو بیماری سے نجات نہ ملے تو اس کیلئے یہ عمل کریں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مریض کو بہت جلد آرام آجائے گا اور بیماری سے نجات حاصل ہو جائے گی ہر قسم کی بندش بھی ختم ہو جائے گی بڑے بڑے معالجوں سے علاج کروا کہ تنگ آچکے ہوں تو اس کو آزما کر دیکھیں۔

ترکیب عمل: مریض کے روزانہ دھلے ہوئے کپڑے پر الحمد شریف اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں۔ اوّل و آخر درود شریف سات سات بار پڑھ لیں۔ پھر یہ قمیض مریض کو پہنا دیں اس طرح چند روز کے عمل سے مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

## بندش کیلئے کئے گئے جادو کا پتہ معلوم کرنا

ترکیب عمل: اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد یہ پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

یَارَبُّ یَارَبُّ یا اِلٰهَ اِلاَّ لِمَةَ الرَّفِیْعِ جلاالہ

یہ عمل بعد از نماز عشاء کریں۔ پانچ سو پانچ بار پڑھ کر بغیر کسی سے بات چیت کئے سو جائیں اس عمل کو گیارہ دن تک کریں۔ خواب میں آپ کو وہ جگہ دکھادی جائے گی۔ جہاں جادو ٹونہ کیا گیا ہے۔ پتہ معلوم ہونے کے بعد اس عمل کو گیارہ بار پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اس جگہ کو اکھاڑیں جو بھی چیزیں برآمد ہوں ان کو چلتے پانی کسی نہر دریا وغیرہ میں بہا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بندش جادو وغیرہ کا اثر ختم ہو جائے گا۔



## بندش ملازمت کھولنے کیلئے

اگر کسی شخص کی جادو وغیرہ کے ذریعے سے ملازمت میں بندش کردی گئی ہو کہ کسمپرسی کی زندگی بسر کرے بھوکا پیاسا ہی مر جائے اور در بدر کی ٹھوکریں کھاتا پھرے اس کو کوئی ملازمت وغیرہ نہ ملے ایسے حاسد لوگ کام کرتے ہیں تو اس کے لئے اس نقش کو اپنے پاس رکھیں اللہ پاک کی طرف سے کوئی نہ کوئی بندوبست ہو جائے گا اور بندش ملازمت بھی کھل جائے گی۔

نقش کو سرخ رنگ کے کاغذ پر زعفران سے لکھ کر اس کو خوشبو وغیرہ لگائیں اور خوشبو دیں۔ پھر اس کو اپنے پاس رکھیں۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۳ | ۶۹۷ | ۷۰۰ | ۶۸۶ |
| ۶۹۹ | ۶۸۷ | ۶۹۲ | ۶۹۸ |
| ۶۸۸ | ۷۰۲ | ۶۹۰ | ۶۹۱ |
| ۶۹۶ | ۶۹۰ | ۶۸۹ | ۷۰۱ |

اجب یاجبرائیل بحق یا باسط

## ہر قسم کی بندش ختم اور ہر حاجت پوری ہو

یہ دعا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیم ہے یہ قبولیت میں بہت زیادہ اثر رکھنے والی دعا ہے۔

طریقہ: پہلے وضو کر کے دو رکعت نماز ادا کرے پھر اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کرے اس کے بعد حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجے۔ اس کے بعد پورے یقین اور عاجزی کے ساتھ ایک سو بار پڑھے۔ دعا یہ ہے:

لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْم ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لَنَا ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## خاص عمل برائے ہر قسم کی بندش

یہ عمل عشاء کی نماز کے بعد کریں یا نماز فجر کے بعد کریں۔

روزانہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم دو ہزار پانچ سو مرتبہ پڑھا کریں۔

ناغہ بالکل نہ ہو جس دن یہ چلہ ختم ہو اسی وقت بسم اللہ شریف کو علیحدہ علیحدہ حرفوں سے زعفران کے ساتھ لکھیں اور شیرنی پر ختم شریف پڑھ کر بچوں میں تقسیم کر دیں اور اس کا تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں یا گلے میں ڈال لیں اللہ کے فضل و کرم سے ہر قسم کی بندش ختم ہو جائے گی۔ یہ عمل چالیس دن کریں۔





## خاص عمل برائے سیارگان کی بندش کیلئے

اگر آپ سیارگان کی گردش میں گھرے ہیں آپ کی قسمت میں تکلیفیں ہیں اور آپ ان سے بے حد پریشان ہیں اللہ تعالیٰ کی ذات پاک پر بھروسہ کریں کہ اس کے سوا اور کوئی تکلیفوں کو دور نہیں کر سکتا۔ تو اس صورت میں اللہ پاک کے قرآن مجید جو سب سے بڑا وسیلہ ہے اس کو وسیلہ بناؤ۔

طریقہ: آپ صبح کی نماز کے بعد یا عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں اور سر ننگا کر کے اور کھڑے ہو کر پڑھیں عمل ختم ہونے پر اپنے رب سے خشوع و خضوع کے ساتھ دعا مانگیں یہ عمل اکیس دن کا ہے۔ انتہائی مجبوری کے عالم میں کریں ورنہ نہ کریں۔

کاف ھا یا عین صاد کفایتنا حامیم عین سین قا حمایتنا

چاند دیکھنے پر اسی رات کو شروع کریں۔

## خاص عمل برائے بیروزگاری کی بندش کیلئے

اگر کوئی شخص بے روزگاری کے ہاتھوں بہت تنگ ہے کوئی کام کاج نہ ہے سخت پریشانی کے عالم مبتلا ہے۔ کسی بھی قسم کی سحری یا سفلی بندش ہے تو ایسے میں یہ عمل انتہائی مفید ثابت ہوتا ہے۔

طریقہ: بعد نماز عشاء تنہائی میں بیٹھ کر یہ کلمات ۱۱۱ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد آسمان کی طرف منہ کر کے اللہ پاک سے دعا مانگیں اللہ پاک ہر مشکل سے نجات دے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم

اللّٰه كافي قصدتُ كافي وَوَجَدت الكافي

بِكُلِّ مَافِي كَفَافِي الْكَافِيْ وَنعم الكَافِي وَلِلّٰهِ الحمد

# عظیم الشان عمل

اسے ایسے مقام پر کریں کہ جب کسی کام میں واقعی اضطرار پیدا ہو جائے۔ سب طرف سے مایوس ہو جائیں ہر طرف سے ناامیدی کی گھٹا چھا جائے۔ جب تمہاری جان یا آبرو خطرے میں ہو۔ دیکھو کس طرح مشکل کشائی ہوتی ہے اور کس طرح اس بے آواز کی آواز آتی ہے کہ اِنِّیْ قَرِیْبٌ اس عمل کے لئے کوئی وقت اور تاریخ یا دن مقرر نہیں۔ جس وقت مشکل آ پڑے اسی وقت عمل شروع کر دو نہ کوئی پرہیز ہے۔ نہ کوئی شرط ہے۔

ترکیب یہ ہے کہ جب کوئی مشکل پیش آئے تو پہلے بارہ رکعت نماز نفل پڑھو۔ بعد ازاں قبلہ رخ کھڑے ہو کر قرآن شریف اپنے سر پر رکھو پہلے 33 بار درود شریف پڑھو جو یاد ہو پھر سو مرتبہ یہ عمل پڑھو۔

فَسَهِّلْ يَاإِلٰهِي حُزْنَ عَبْدِكَ بِحُرْمَتِ سَيِّدِ الْأَبْرَارِ سَهِّلْ

برہنہ سر پر قرآن شریف رکھو اور جو مشکل ہو وہ پیش نظر ہو۔ آواز میں بکا پیدا کرو۔ یہاں تک کہ آنسو نکل آئیں۔ جب 100 مرتبہ پورا ہو جائے تو پھر 33 مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس عمل کو شروع کرو اور سو مرتبہ پڑھ کر صرف ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھر سو مرتبہ اس عمل کو پڑھو۔ پھر 33 مرتبہ عمل اور سو مرتبہ درود شریف ہوا۔ تین سو مرتبہ ہال اور سو مرتبہ درود شریف ہوا اسی طرح 3 دن 5 دن 7 دن 9 دن پڑھو۔ نو دن اس عمل کی انتہاء ہے۔ خدا چاہے تو ایک مرتبہ ناممکن بھی ممکن ہو جائے گا۔ واضح رہے کہ جس دن مقصد پورا ہو جائے اسی دن عمل کو چھوڑ دیں۔ خدا نہ کرے کام نہ ہونے پر نویں دن بند کر دیں۔ اگر ضرورت ہو تو تین دن کا وقفہ دے کر پھر شروع کریں۔



# بندش کھولنے کا مجرب عمل

حدیث صحیح میں وارد ہے کہ ایک مرتبہ ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے کوئی ایسا عمل تعلیم فرمائیے کہ جس سے کوئی فکر و دین و دنیا کی مجھے نہ ہو اور دنیا و آخرت کی خوبیاں مجھے میسر ہوں۔ حضور انورؐ نے ارشاد فرمایا کہ ہاں میں ایسا جامع عمل تعلیم کروں گا کہ جس سے تم دونوں جہاں میں کامیابی حاصل کر سکوں۔ پھر حضورؐ نے وہ عمل فرمایا یہ عمل آخر میں درج ہے میں آپ سے عرض کروں گا کہ آپ دنیا کی کسی فکر میں مبتلا ہیں۔ کوئی مصیبت ہے تو آپ جب تک حسب ارشاد جناب رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام اس عمل کا ورد کریں۔ میں اس کی برکت اور عظمت کس منہ سے بیان کر سکتا ہوں اور اس عظیم المرتبت عمل کی تاثیر لکھ سکتا ہوں۔

میرا منہ ہے کہ میں جانوں یہ سرکاروں کی باتیں ہیں، سرکار دو عالم کا ارشاد اور اپنی محبت والی بی بی سے ہم لوگ جو ایسے پاکیزہ اور مستند عملیات سے بھی فیض نہیں ہوتے تو اس کی وجہ محض ہمارے عقائد کی کمزوری ہو سکتی ہے ورنہ حضور علیہ السلام کا ارشاد خدا کا فرمان ہے۔ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى۔ آپ صدق اعتقاد اس عمل کو پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ تمام فکریں دور کر دے گا انشاء اللہ

# ہر قسم کی بندش کھولنے کیلئے

مریض کے قد کے برابر سات عدد دھاگے لے کر ان کو اکتالیس گرہ دیں ہر گرہ پر ان کلمات کو اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں۔ اس گنڈے کو مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضل خدا بہت جلد مریض مرض سے شفا حاصل کریگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فِيْ عِلْمِ اللّٰهِ سَارِثٌ

# علم قرآن اور علم سحر کا تعلق نظم عالم سے

اور انسان کا آلہ عقل وادراک ان دونوں ظلماتی ونورانی مخلوق سے خیر وشر کو کھینچتا رہتا ہے پس جیسے خالق کائنات کی طرف سے انسان کی آزمائش اور حجت کے لئے اس پر علم قرآن نازل کیا گیا ہے اور یہ علم نورانی عالم کے استحکام واستواری اور نظام انسانیت کی پائیداری کیلئے اس کو مصلحانہ وحکیمانہ طریق پر غلبہ واقتدار وتمکین فی الارض دلانے کے لئے عطا کیا گیا ہے تا کہ انسان ارادہ قدرت کے ساتھ نیک وبد میں امتیازی راہ نکال کر دنیا وعقبی میں مقصود حیات پالے اسی طرح حق سبحانہ وتعالیٰ کی طرف سے انسان جیسے اسیر حرص وہوا عاجز ولاچار کو قدرت وقوت کی بھول بھلیاں دکھانے اور اس کی آزمائش کرنے کیلئے ہاروت وماروت کے ذریعہ سے اس پر علم سحر بھی اتارا گیا ہے جس کے سیکھنے اور حاصل کرنے سے انان کو نظم کائنات میں باعانت اخباث وشیاطین وارواح وعلوی وسفلی ایسا غیر مقصود کمال اور نامحمود تصرف حاصل ہوجاتا ہے جس سے عجیب وغریب ہوشربا کرشمے انسان دکھلا کر اپنے ابنائے جنس کو اس علم کی باطلانہ خوشنمائیوں کے جال میں پھانس کر گمراہ کر دیتا ہے اور بادی النظر میں سحر معجزہ وکرامت کے ہم شکل معلوم ہونے لگتا ہے یہی وجہ ہے کہ بہت موحد شرک میں مبتلا ہو کر اپنا ایمان کھو بیٹھتے ہیں۔

# علم سحر کا ماہر دجال اکبر ہے

اور غالباً یہی قوت سحر خاتم شیطنت یعنی دجال اکبر کے پاس بمقابلہ دین حضرت خاتم نبوت ہوگی جس کی باطلانہ قوت وشوکت کے دام تزویر میں ہزاروں کلمہ گو مبتلائے فریب ہو کر پھنس جاویں گے لیکن جو پختہ کار راسخ الایمان مسلمان ہوں گے وہ اس فریب کی طرف ادنیٰ التفات بھی نہ کریں گے۔



# خیر وشر کا اختلاط اور آزمائش خداوندی

رہی خیر وشر کی یہ مخلوط آزمائش خداوندی اور اس قسم کے علوم کا دنیا میں ظاہر ہونا سو یہ کوئی خلاف فطرف آزمائش نہیں دنیا میں روزانہ ہم اس قسم کی آزمائشیں اپنے زیردستوں کی کیا کرتے ہیں چنانچہ ایک آقا جب اپنے نوکر کو آزماتا ہے تو بسا اوقات اپنے خزانہ کی تجوریوں کا منہ کھلا چھوڑ دیتا ہے کھہ بہت سا روپیہ اپنے مکان میں کھلے طور پر ڈال کر چلا جاتا ہے اور آزماتا ہے کہ دیکھوں میرا غلام یہ روپیہ مجھے دیتا ہے یا اپنی جیب میں رکھتا ہے سو غور کرنے کی بات اس میں ہے تو یہ ہے کہ روپیہ مالک کے حق میں تو سراسر موجب رحمت ہی ہوتا ہے البتہ غلام کی دیانت وامانت کی آزمائش کے لحاظ سے یہ روپیہ اس کے حق میں باعث خیر بھی ہے اور باعث شر بھی کیوں کہ یہ روپیہ غلام نے ازراہ خیانت چپکے سے اٹھا کر جیب میں رکھ لیا تو ظاہر ہے کہ اس کا انجام اس کے حق میں جیل خانہ کا عذاب ہی ہوگا اور امانتداری کی صورت میں اس کا ثمرہ یقیناً غلام کے لئے آقا کی رضاء خوشنودی ہوگی اور مراتب اعتماد اس کو حاصل ہوں گے۔ اسی طرح سحر کے اندر جو کچھ بھی قوتیں ودیعت کی گئی ہیں اور انسان کے سامنے ان کو ظاہر کیا گیا ہے وہ اسی لئے کہ دیکھیں انسان کو مقصود حیات قرار دے کر اپنے کو ملأ اعلیٰ میں نادان کہلواتا ہے یا اس کو مضر سمجھ کر اپنے کو یگانہ فرزانہ کہلواتا ہے۔

# غصہ اور اس کا علاج

غصہ میں عقل ٹھکانے نہیں رہتی اور انجام سوچنے کا ہوش نہیں رہتا اس لئے زبان سے بھی جا بیجا نکل جاتا ہے اور ہاتھ سے بھی زیادتی ہو جاتی ہے اس لئے اس کو بہت روکنا چاہیے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے یہ کرے کہ جس پر غصہ آیا ہے اس کو اپنے سامنے سے بالکل ہٹا دے اگر وہ نہ ہٹے خود اس جگہ سے ٹل جائے پھر سوچے جس قدر یہ شخص میرا قصوروار ہے اس سے زیادہ میں خدائے تعالیٰ کا قصوروار ہوں اور جیسا میں چاہتا ہوں

کہ اللہ تعالیٰ میری خطا معاف کردے ایسے ہی مجھ کو بھی چاہیے کہ میں اس کا قصور معاف کردوں اور زبان سے اعوذ باللہ کئی بار پڑھے اور پانی پی لے یا وضو کرے اس سے غصہ جاتا رہے گا۔ پھر جب عقل ٹھکانے ہوئے اس وقت بھی اگر اس قصور پر سزا دینا مناسب معلوم ہو مثلاً سزا دینے میں اسی قصوروار کی بھلائی ہے جیسے اولاد ہے کہ اس کو سدھارنا ضرور ہے یا سزا دینے میں دوسرے کی بھلائی ہے جیسے اس شخص نے کسی پر ظلم کیا تھا اب مظلوم کی مدد کرنا اور اس کے واسطے بدلہ لینا ضرور ہے اس لئے سزا کی ضرورت ہے تو اول خوب سمجھ لے کہ اتنی خطا کی کتنی سزا ہونی چاہیے جب اچھی طرح شرع کے موافق اس بات میں تسلی ہو جائے اسی طرح سزا دیدے۔ چند روز اسی طرح غصہ روکنے سے دل خود بخود قابو میں آجائے گا تیزی نہ رہے گی اور کینہ بھی اسے غصے سے پیدا ہو جاتا ہے، جب غصے کی اصلاح ہو جائے گی کینہ بھی دل سے نکل جائے گا۔

## حسد اور اس کا علاج

کسی کو کھاتا پیتا یا پھلتا پھولتا یا عزت و آبرو سے رہتا ہوا دیکھ کر دل میں جلنا اور رنج کرنا اور اس کے زوال سے خوش ہونا اس کو حسد کہتے ہیں یہ بہت بری چیز ہے اس میں گناہ بھی ہے۔ ایسے شخص کی ساری زندگی تلخی میں گزرتی ہے۔ غرض اس کی دنیا اور دین دونوں بے حلاوت ہیں اس نے اس آفت سے نکلنے کی بہت کوشش کرنی چاہیے اور علاج اس کا یہ ہے کہ اول یہ سوچے کہ میرے حسد کرنے سے مجھ کو ہی نقصان اور تکلیف ہے اس کا کیا نقصان ہے اور میرا نقصان یہ ہے کہ میری نیکیاں برباد ہو رہی ہیں۔ کیونکہ حدیث میں ہے حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جس طرح آگ لکڑی کو کھا لیتی ہے اور وجہ اس کی یہ ہے کہ حسد کرنیوالی گویا اللہ پر اعتراض کر رہی ہے کہ فلانا شخص اس نعمت کے لائق نہ تھا اس کو نعمت کیوں دی تو یہ سمجھو کہ توبہ توبہ اللہ تعالیٰ کا مقابلہ کرتی ہے تو کتنا بڑا گناہ ہوگا اور تکلیف ظاہر ہی ہے کہ ہمیشہ رنج و غم میں رہتی ہے اور جس پر حسد کیا ہے اس کا کوئی نقصان نہیں ہے



کیونکہ اس کے حسد سے وہ نعمت جاتی نہ رہے گی بلکہ اس کا نفع یہ ہے کہ اس حسد کرنے والی کی نیکیاں اس کے پاس چلی جائیں گی۔ جب ایسی ایسی باتیں سوچ چکو تو پھر یہ کرو کہ اپنے دل پر جبر کر کے جس شخص پر حسد پیدا ہوا ہے زبان سے دوسروں کے روبرو اس کی تعریف اور بھلائی کرو اور یوں کہو کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس کے پاس ایسی ایسی نعمتیں ہیں۔ اللہ تعالیٰ اسکو دونی دیں اور اگر اس شخص سے ملنا ہو جائے تو اس کی تعظیم کرے اور اس کیساتھ عاجزی سے پیش آئے۔ پہلے پہلے ایسے برتاؤ سے نفس کو بہت تکلیف ہوگی مگر رفتہ رفتہ آسانی ہو جائے گی اور حسد جاتا رہے گا۔

## دنیا کے مال کی محبت اور اس کا علاج

مال کی محبت ایسی بری چیز ہے کہ جب یہ دل میں آتی ہے تو حق تعالیٰ کی یاد اور محبت اس میں نہیں سماتی کیونکہ ایسے شخص کو تو ہر وقت یہی ادھیڑ بن رہے گی کہ روپیہ کس طرح آئے اور کیونکر جمع ہو۔ زیور کپڑا ایسا ہونا چاہیے اس کا سامان کس طرح کرنا چاہیے اتنے برتن ہو جائیں اتنی چیزیں بن جائیں ایسا گھر بنانا چاہیے باغ لگانا چاہیے، جائیداد خریدنا چاہیے۔ جب رات دن دل اسی میں رہا پھر خدائے تعالیٰ کو یاد کرنے کی فرصت کہاں ملے گی۔ ایک برائی اس میں یہ ہے کہ جب دل میں اس کی محبت جم جاتی ہے تو مر کر خدا کے پاس جانا بھی اس کو برا معلوم ہوتا ہے کیونکہ یہ خیال آتا ہے کہ مرتے ہی یہ سارا عیش جاتا رہے گا اور کبھی خاص مرتے وقت دنیا کا چھوڑنا برا معلوم ہوتا ہے اور جب اس کو معلوم ہوتا ہے کہ خدائے تعالیٰ نے دنیا سے چھڑایا ہے توبہ توبہ اللہ تعالیٰ سے دشمنی ہو جاتی ہے اور خاتمہ کفر پر ہوتا ہے۔ ایک برائی اس میں یہ ہے کہ جب آدمی دنیا سمیٹنے کے پیچھے پڑ جاتا ہے پھر اس کو حرام و حلال کا کچھ خیال نہیں رہتا ہے نہ اپنا اور پرایا حق سوجھتا ہے نہ جھوٹ اور دغا کی پرواہ ہوتی ہے پس یہی نیت رہتی ہے کہ کہیں سے آئے لے کر بھر لو اسی واسطے حدیث میں آیا ہے کہ دنیا کی محبت سارے گناہوں کی جڑ ہے۔ جب یہ ایسی بری چیز ہے تو ہر مسلمان کو کوشش

کرنی چاہیے کہ اس بلا سے بچے اور اپنے دل سے دنیا کی محبت باہر کرے۔ سو علاج اس کا ایک تو یہ ہے کہ موت کو کثرت سے یاد کرے اور ہر وقت سوچے کہ یہ سب سامان ایک دن چھوڑنا ہے پھر اس میں جی لگانے کا کیا فائدہ بلکہ جس قدر جی زیادہ لگے گا اسی قدر چھوڑتے وقت حسرت ہوگی۔ سوچے کہ جس وقت دنیا میں آیا تھا تو خالی ہاتھ آیا یہ زر و دولت جو کمانے میں ساری زندگی گال دی یہ اس کے ساتھ نہیں جانی یہ سب فانی ہے جس کے لئے حرص کرتا ہے جیسے خود اتنی زر و دولت کمائی اور بنائی وہ بھی کما اور بنا سکتا ہے سو لہٰذا اپنی خواہشات کو اپنی جیب کے مطابق رکھے جس سے ایمان داری اور بھی دنیا داری بھی خراب نہیں ہوگی۔

## خاص عمل

اگر کوئی شخص بڑی مدت سے لاپتہ ہے اس کا کوئی پتہ نہیں چلتا کہ وہ زندہ ہے یا نہیں بڑے بڑے جتن کئے مگر کچھ پتہ نہیں چلتا۔ مرد ہو یا عورت ہو یا بچہ ان کے لئے یہ بہت ہی مجرب ہے۔ انشاء اللہ بھاگا ہوا یا گمشدہ واپس گھر آجائے گا۔

طریقہ: اس نقش کو لکھ کر درمیان میں گمشدہ کا نام لکھ کر نام بمعہ والدہ کے لکھیں اور اس نقش کو درخت کی اونچی شاخ سے باندھیں تا کہ نقش ہوا میں اڑتا رہے۔ اللہ کے فضل و کرم سے گمشدہ واپس آجائے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۴ | ۱۹ |
| ۱۶ | ۱۸ | ۲۰ |
| ۱۷ | ۲۲ | ۱۵ |



## بغض اور حاسدوں سے بچنے کیلئے

یہ ایک انتہائی مجرب عمل ہے اگر کسی شخص کو دشمن یا حاسدی لوگ پریشان کر رہے ہوں تو پہلا کلمہ شریف ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھیں اس میں کسی قسم کا کوئی پرہیز نہ ہے۔ جب آپ گنتی کے مطابق پڑھ لیں تو اس کا ثواب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت حسن رضی اللہ علیہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پہنچائیں پھر ایک کاغذ پر یہ عبارت لکھیں:

**اللّٰہ حصار من راست حسن وچپ من حسین پشت من علی فضل و کرم مہر کردم بنام محمد مصطفی صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم بحق لاالٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ**

لکھ کر لپیٹ کر موم جامہ کروالیں اور یہ تعویذ اپنے بازو پر باندھ لیں اللہ کے فضل و کرم سے ہر قسم کے بغض اور حاسدوں سے نجات حاصل ہو جائے گی۔



# عمل نافع

سحری بندش نکاح و رشتہ کے توڑ کیلئے ذیل کا عمل از حد مفید اور نافع ہے۔اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران و گلاب و مشک سے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر بنائیں۔زعفران وگلاب والی سیاہی میں سرخ روشنائی بھی ڈالیں تاکہ سیاہی سرخ رنگت میں ہو جائے۔اس نقش کو گرم پانی میں ابال کر اس پانی سے بچی کو سات یوم تک غسل بوقت گیارہ بجے دن دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ہر قسم کی بندش نکاح و رشتہ ختم ہو جائے گی اور بہت جلد پیغام رشتہ بفضلہ باری تعالیٰ آنا شروع ہو جائیں گے۔

نقش:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۲۰ / ۱۰۸۵ | ۹۹۸۲۳ / ۱۰۸۸ | ۹۹۸۲۷ / ۱۰۹۲ | ۹۹۸۱۳ / ۱۰۷۸ |
| ۹۹۸۲۶ / ۱۰۹۱ | ۹۹۸۱۴ / ۱۰۷۹ | ۹۹۸۱۹ / ۱۰۸۴ | ۹۹۸۲۴ / ۱۰۸۹ |
| ۹۹۸۱۵ / ۱۰۸۰ | ۹۹۸۲۹ / ۱۰۹۴ | ۹۹۸۲۱ / ۱۰۸۶ | ۹۹۸۱۸ / ۱۰۸۳ |
| ۹۹۸۲۲ / ۱۰۸۷ | ۹۹۸۱۷ / ۱۰۸۲ | ۹۹۸۱۶ / ۱۰۸۱ | ۹۹۸۲۸ / ۱۰۹۳ |



# سورہ یٰسین کے فضائل

حضور اقدس رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں سورہ یٰسین قرآن مجید کا دل ہے۔اس کے فضائل احادیث سے بے شمار ثابت ہیں۔حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں اسے صبح و شام پڑھنے والا قطعی جنتی ہے۔عذاب قبر و عذاب حشر سے نجات پائے گا۔کم سے کم صبح ضرور بلا ناغہ پڑھا کریں۔اللہ کریم سکرات موت بھی آسان کرے گا۔

حضور اقدس رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نزع موت پر پڑھا کرو کہ میت کے لئے مغفرت اور سکرات موت سے آرام کا، موجب ہوگی اور پڑھنے والا خود بھی ثواب پائے گا۔اسے حفظ کر لینا ہر مسلمان کو لازم ہے، یہ وہ دولت لازوال ہے کہ جس کی مثال نہیں۔خصوصاً نجات آخرت کیلئے۔حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے سورۃ یٰسین جس نیت سے پڑھیں گے وہ پوری ہوگی اور اس کا ہمیشہ پڑھنا (خصوصاً صبح) نجات کے باعث ہوگا۔یہ بھی مروی ہے کہ اس کے ایک بار پڑھنے سے دس بار قرآن شریف پڑھنے کا ثواب اللہ تعالیٰ عطا فرماتا ہے۔

وَاللّٰہُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ

غرض اس کا صبح پڑھنا ترک نہ کریں یقیناً اللہ مغفرت کرے گا۔حضور اقدس رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں میرا دل چاہتا ہے کہ سورۃ یٰسین ہر امتی کے دل میں ہو اور فرمایا جو شخص اسے بلا ناغہ ہر رات پڑھے گا اسے شہید کی موت نصیب ہوگی۔وہ مثل شہید کے مرے گا اور فرمایا رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ سورہ یٰسین کے ایک بار پڑھنے سے اللہ تعالیٰ دس قرآن کریم کا ثواب عطا فرماتا ہے۔ (مشکوٰۃ و ابن ماجہ)

پہلی رات کا چاند دیکھ کر یٰسین پڑھنا برکت کا موجب ہے، سارا مہینہ امن و سکون سے گزرے گا۔

# سورہ یٰسین کے خواص

حضور سرکار دو عالم احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ نے فرمایا ہے کہ ہر چیز کا حل ہوتا ہے اور ہر چیز کا حل قرآن کریم ہے۔ قرآن عظیم کا دل سورہ یٰسین شریف ہے۔ روایت میں ہے کہ ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھنے سے بائیس قرآن پاک کا ثواب ہوتا ہے اور بعض روایات میں ہے کہ ایک مرتبہ پڑھنے سے دس کلام پاک کا ثواب ملتا ہے۔ اللہ تبارک تعالیٰ خوش ہوتا ہے اور پڑھنے والے کی بخشش کی جاتی ہے۔

☆ سورہ یٰسین کو جس کام کے واسطے 41 بار پڑھا جائے بحکم اللہ جل شانہٗ وہ کام ضرور پورا ہوگا۔ اگر بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ اگر دشمن کا خوف ہے تو امن میں رہے گا۔ اگر کوئی کام نہیں ہوتا یقیناً وہ پورا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اس پر رحم کرے گا۔

☆ باوضو رات کو سوتے وقت جو کوئی روزانہ ایک بار پڑھ کر سوئے اس کو بدخوابی اور احتلام ہرگز نہ ہوگا۔

☆ سات مرتبہ پڑھ کر اگر چکی پر دم کر دیں تو بحکم اللہ جل شانہٗ چکی چلتی رہے گی اگر کوئی نقص ہوگا تو وہ بھی رفع ہو جائے گا۔

☆ قبرستان میں تنہا جا کر چالیس روز تک جو کوئی تین بار روزانہ پڑھے بحکم اللہ تعالیٰ سختی اور تنگدستی دور ہوگی۔ فقر و فاقہ سے نجات حاصل ہوگی۔

☆ جس بیمار پر باوضو سات مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے بحکم اللہ تعالیٰ شفا ہوگی اور اگر موت ہی آگئی ہوگی تب آسانی سے دم نکلے گا۔ اگر سحر زدہ پر دم کریں انشاء اللہ العزیز جادو کا اثر زائل ہوگا۔ آسیب جل جائے گا۔

☆ پانی پر تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس پانی سے وضو کریں اور دو رکعت نماز ادا کریں۔ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورہ یٰسین پڑھیں، بحکم اللہ تعالیٰ پانی میں ڈوبنے اور آگ میں جلنے سے محفوظ رہیں گے۔

☆ بعد نماز عشاء سات مرتبہ پڑھیں اور جو کوئی دوست یا عزیز چھپ کر یا ناراض ہو کر چلا



گیا ہو اس کیلئے دعا کریں کہ یاالٰہی اس سورہ یٰسین کی برکت سے میرا فلاں عزیز آجائے بحکم اللہ تعالیٰ تین دن میں واپس ہوگا۔

☆ جو کوئی تین بار پڑھ کر سحر زدہ کیلئے عود خام پر دم کر کے اور اس کے گرد سے اتار کر جلا دے بحکم اللہ تعالیٰ سحر دور ہوگا۔

☆ سات عدد دانہ گندم لے کر ہر ایک پر ایک ایک بار سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور پیس کر جسم پر ملیں۔ بحکم اللہ تعالیٰ سحر و جادو کا اثر نہ ہوگا۔

☆ اگر کوئی شخص تنگ دستی سے عاجز آگیا ہو تو جمعرات کو بعد نماز عشاء دس مرتبہ پڑھے اور ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ تنگدستی دور ہوگی۔

☆ کشادہ بختی اور فراخی رزق کے واسطے چہار شنبہ، پنجشنبہ اور جمعہ کو دو رکعت نماز ادا کرے اور بعد الحمد کے سورہ یٰسین ایک ایک مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں فراخی ہو اور کشادہ بخت ہو جاؤ گے۔

☆ جس کسی کو کوئی مشکل درپیش ہو تو بعد نماز عشاء سورہ یٰسین اکیس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مشکل دور ہوگی۔

☆ عروج ماہ میں جمعہ کے روز سورج نکلنے کے بعد کچھ موم سفید پر سورہ یٰسین سات بار پڑھ کر دم کرے اور ہر بار کہے بستم فلاں بن فلاں در محبت فلاں بن فلاں اور اس موم کو لے کر دانتوں سے دبائے اور پھر اپنے پاس رکھے مگر کسی کو نہ بتائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب سے محبت بڑھے گی۔

☆ اگر کسی عورت کو اپنے نکاح میں لانا چاہے تو دو بادام جو ایک ہی پوست سے برآمد ہوئے ہوں ان کو لے کر باوضو سورہ یٰسین ساعت سعید اور عروج ماہ میں سورج نکلنے کے بعد سات مرتبہ پڑھ کر بادام پر دم کرے اور سرخ ریشم میں لپیٹ کر درخت انار یا درخست امرود یا درخت سیب سے لٹکائے اور اسکے نیچے عود اور عنبر کی دھونی دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ عورت نکاح میں آجائے گی۔ نہایت مجرب عمل ہے۔ خبردار ناجائز نیت نہ رکھے ورنہ الٹا خود تباہ برباد ہو جائے گا۔

☆ سات عدد کیلیں انگلی کے برابر لا کر ہر کیل پر ایک ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور اتوار کے دن ان کیلوں کو آگ میں دفن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبوب بے قرار ہوگا۔

☆ اس سورہ یٰسین کو مشک و زعفران سے کاغذ سفید پر لکھ کر غلہ یا خزانہ میں رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ خیر و برکت ہوگی۔

☆ اگر والدین فوت ہو چکے ہوں تو سات بار سورہ یٰسین پڑھ کر والدین کو بخشے۔ خواب میں والدین کی زیارت ہوگی۔

☆ اگر بانجھ عورت روزانہ سورہ یٰسین پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اولاد ہوگی۔

☆ وسعت رزق اور ہلاکئی دشمن کے واسطے روزانہ بعد نماز فجر گیارہ گیارہ مرتبہ چالیس روز تک پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

☆ ایک چینی کی پلیٹ پر زعفران و مشک سے سورہ یٰسین لکھ کر چالیس دن تک پینے سے دل کی سختی رفع ہو۔ مزاج نرم ہو۔

☆ ماہ صفر میں آخری چہار شنبہ کو ایک چاندی کا چھلا بنوائیں اور تھوڑے سے پانی پر سورہ یٰسین سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اسی پانی میں چھلا کر بجھائیں جو اسی دن چھلے کو پہن لے گا بحکم اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بواسیر دور ہوگی۔

☆ ایک پلیٹ پر شہد سے سورہ یٰسین لکھ کر چاٹیں بحکم اللہ تعالیٰ کوڑھ رفع ہوگا۔

☆ سورہ یٰسین لکھ کر جو کوئی اپنے پاس رکھے گا انشاء اللہ تعالیٰ ہر دلعزیز ہوگا۔ دشمن سرنگوں ہوگا۔ بیماری سے محفوظ ہوگا۔ مشکلیں آسان ہوں گی۔ مرض دور ہوگا۔ حاکم کے خوف سے امان ملے گی۔ فقر و فاقہ میں مبتلا نہ ہوگا۔ بے قصور قیدی کے گلے میں ڈالنے سے قید سے رہائی ہوگی۔ غم و الم سے نجات ملے گی۔ صرف یٰسین کا لفظ سات بار لکھ کر روزانہ صبح نہار منہ پینے سے حافظہ تیز ہوتا ہے۔ قلب خیانت سے پاک ہوتا ہے اور باطن نور معرفت سے روشن ہو جاتا ہے۔

☆ حاجت روائی کے واسطے اس طرح پڑھیں کہ شروع سے پہلی مبین تک، پھر دوبارہ



شروع کر دیں، دوسری مبین تک پھر سہ بارہ شروع سے تیسری مبین تک پھر شروع سے چوتھی مبین تک پھر شروع سے پانچویں مین تک پھر شروع سے چھٹی مبین تک پھر شروع سے ساتویں مبین تک پڑھیں اس طرح روزانہ سات دن تک پڑھیں بحکم اللہ تعالیٰ حاجت روائی ہوگی۔ اللہ ہی حاجتیں پوری کرنے والا ہے۔ وہی حکمت والا عظمت والا ہے۔

☆ سورہ یٰسین کو ایک جلسہ میں بیٹھ کر ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھنے سے بڑی سے بڑی مشکلات حل ہو جاتی ہیں اللہ تعالیٰ رحم فرماتا ہے۔

☆ یٰسین روزانہ ایک مرتبہ اور درود شریف سو بار پڑھنے سے حضور سرکار رحمت اللعالمین ﷺ کی زیارت کا شرف حاصل ہوتا ہے۔

☆ سورہ یٰسین شریف کو روزانہ بکثرت پڑھنے سے دست غیب حاصل ہوتا ہے۔ قدرت ہر کام میں مددگار ہوتی ہے۔ دشمن سرنگوں ہوتے ہیں۔ فراخی رزق ہوتی ہے۔

☆ سورہ یٰسین کو سفید کاغذ پر لکھ کر مکان میں رکھنے سے مکان چوری، ڈاکہ زنی اور آگ میں جلنے سے محفوظ رہتا ہے۔

☆ روزگار میں برکت، درجات میں ترقی، تسخیر خلق، کشف قلب، حاضری مطلوب اور جملہ جائز شرعی حاجات براری کیلئے نیا چاند نظر آنے پر پہلی دوسری تیسری شب کو چھوڑ کر نوچندی جمعرات اور جمعہ کی درمیانی شب کو بعد نماز مغرب پاک صاف جگہ پر لباس معطر زیب تن کر کے اگر بتی جلا کر منہ بطرف قبلہ تلاوت سورہ یٰسین شروع کریں۔ جب پہلی مبین پر پہنچیں پھر دوبارہ شروع کر دیں دوسری مبین تک پھر سہ بارہ شروع سے تیسری مبین تک پھر شروع سے چوتھی مبین تک پھر شروع سے پانچویں مین تک پھر شروع سے چھٹی مبین تک پھر شروع سے ساتویں مبین تک تلاوت کر کے آخر والیہ ترجعون پر ختم کریں یہ ایک مرتبہ کی پڑھائی شمار کریں۔ یومیہ ہر شب اسی طرح ۷ بار تکرار کریں۔ ۴۱ شب تک باپرہیز جمالی اول و آخر درود شریف چودہ چودہ بار پڑھیں اور یہ عمل کریں۔

# چند سورتوں کے خاص فوائد

رحمت اللعالمین ﷺ نے فرمایا:

☆ سورہ ملک ہر شب پڑھنے والا عذاب قبر و حشر سے محفوظ رہے گا۔

☆ سورہ یٰسین ہر صبح پڑھنے والا یقیناً جنتی ہوگا اور ہر مشکل حل ہوگی۔

☆ ہر نماز فرض کے بعد آیت الکرسی پڑھنے والے کو اللہ جنت عطا کریگا، یقیناً اللہ تبارک تعالیٰ برحق ہے۔

☆ روز سورہ دہر پڑھنے والے پر جنت واجب کی جاتی ہے۔

☆ ہر شام سورہ واقعہ پڑھنے والے کا فقر و فاقہ دور ہوتا ہے۔

☆ سورہ والعصر مدام پڑھنے والے کا سلامتی ایمان سے خاتمہ ہوگا۔

☆ سورہ اخلاص بکثرت پڑھنے والے کو حضور ﷺ نے جنت کی خوشخبری فرمائی ہے۔

☆ سورہ فاتحہ کو کلید جنت اور ہر مرض کی دوا شِفَآءٌ لِكُلِّ دَآءٍ فرمایا ہے۔

☆ آیت کریمہ کو ہر مشکل کا حل اور کشائش حاجات فرمایا ہے، سو بار رات کو پڑھیں۔

☆ سورہ قدر صبح و شام تین تین بار پڑھنے سے فراخی رزق اور لوگوں میں عزت ہوتی ہے۔

☆ سورہ التکاثر کی چھوٹی چھوٹی پانچ آیتیں لیکن ہزار آیتوں کے برابر ثواب اور رزق میں فراخی ہوتی ہے۔

☆ سورہ مدثر روزانہ تلاوت کرنے محتاجی اور غربت دور ہوتی ہے۔ انشاء اللہ غنی مالدار ہو جائے گا۔

☆ سورہ قریش پڑھ کر کھانا کھائیں نظر بد سے محفوظ رہیں گے اور ثواب ہوگا۔



# دعائیں!

انسان کو جب بھی کوئی مشکل پیش آئے تو اللہ پاک سے دعا کرے کیونکہ اہل ایمان کے نزدیک خدا سے دعا مانگنا عبادت میں شامل ہے۔ اللہ نے بعض دعائیں بتائی ہیں اپنے بندوں کو کہ اس طریقے سے دعائیں کریں۔ اللہ نے تو بعض اپنے پیغمبروں کو بھی دعائیں بتائیں ہیں جن کا قرآن مجید میں ذکر ہے تاکہ مسلمان بھی دعائیں مانگا کریں۔ حدیث مبارکہ میں بھی بعض دعاؤں کا ذکر ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی بعض سنتوں میں دعائیں مانگیں۔ دعا مانگنے سے اللہ پاک ہر قسم کی تنگی مشکلوں مصیبتوں سے نجات دے دیتا ہے۔ دعا بندہ کو اللہ تعالیٰ سے ملاتی ہے۔ مصیبت میں دل کو تسکین دیتی ہے۔ فراغت میں غفلت کو دور کرتی ہے۔ سیاہ دلوں سے زنگ کو صاف کر دیتی ہیں دعاؤں کے ہی ذریعہ سے اللہ تعالیٰ خوش اور مہربان ہو جاتا ہے اور ظاہری و باطنی بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ اس بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں قرآن مجید کے ذریعے سے بتائیں ان کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کیا کریں اللہ پاک ہم سب پر مہربانی اور رحم و کرم عطا فرمائے۔ آمین

# قرآنی دعائیں

## طلب ورحمت

رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّ فِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّار

ترجمہ: اے رب ہمارے ہمیں دنیا میں بھلائی دے اور ہمیں آخرت میں بھلائی دے اور ہمیں عذاب دوزخ سے بچا۔

اِنْ نَّسِیْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَاۤ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِیْنَ

ترجمہ: اے رب ہمارے ہمیں نہ پکڑ اگر ہم بھولیں یا چوکیں اے رب ہمارے اور ہم پر

بھاری بوجھ نہ رکھ

مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا

ترجمہ: جیسا کہ تو نے ہم سے اگلوں پر رکھا تھا اے رب ہمارے اور ہم پر وہ بوجھ نہ ڈال جس کی ہمیں سہار نہ ہو

وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ o

ترجمہ: اور ہمیں معاف فرمادے اور بخش دے اور ہم پر مہر کر تو ہمارا مولا ہے تو کافروں پر ہمیں مدد دے۔

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

ترجمہ: اے رب ہمارے دل ٹیڑھے نہ کر بعد اس کے کہ تو نے ہمیں ہدایت دی اور ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا کر بیشک تو ہے بڑا دینے والا۔

رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ o

ترجمہ: اے رب ہمارے ہم ایمان لائے تو ہمارے گناہ معاف کر اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِى الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ

ترجمہ: یہ عرض کر اے اللہ ملک کے مالک جو جسے چاہیے سلطنت دے اور جس سے چاہیے سلطنت چھین لے

مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ط بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط

ترجمہ: اور جسے چاہے عزت اور جسے چاہے ذلت دے۔ ساری بھلائی تیرے ہی ہاتھ ہے۔

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ o

ترجمہ: بے شک تو سب کچھ کر سکتا ہے۔



قَالُوْا رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِيْٓ اَمْرِنَا

ترجمہ: کہ اے ہمارے رب بخش دے ہمارے گناہ اور جو زیادتیاں ہم نے اپنے کام میں کیں۔

وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ o

ترجمہ: اور ہمارے قدم جمادے اور ہمیں ان کافر لوگوں پر مدد دے

رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ o

ترجمہ: اے رب ہمارے تو ہمارے گناہ بخش دے اور ہماری برائیاں محو فرمادے اور ہماری مدت اچھوں کیساتھ کر۔

## ماں باپ کی بخشش کیلئے

رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ o

ترجمہ: اے میرے رب مجھے نماز کا قائم کرنے والا رکھ اور کچھ میری اولاد کو۔ اے ہمارے رب

رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ o

ترجمہ: اور ہماری دعا سن لے اے ہمارے رب مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ کو اور سب مسلمانوں کو جس دن حساب قائم ہوگا۔

## ہر قسم کی بیماری مصیبت کیلئے

اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

ترجمہ: کوئی معبود نہیں سوائے تیرے پاکی ہے تجھ کو بے شک مجھ سے بے جا ہوا۔

وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ o





ترجمہ: اورتم عرض کرواے میرے رب بخش دے اور رحم فرما اور تو سب سے برتر رحم کرنے والا ہے۔

## خیر و برکت و عذاب سے بچنے کیلئے

رَبَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ٥

ترجمہ: اے پروردگار ہم ایمان لائے تو ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم کر اور تو سب مہربانوں سے بہتر ہے۔

## سلامتی کیلئے

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ٥

ترجمہ: اے ہمارے پروردگار ہم کو گنہگار لوگوں کیساتھ شامل نہ کر۔

رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ ٥

ترجمہ: اے ہمارے پرودگار ہم پر صبر ڈال دے اور اپنی فرمانبرداری کی حالت میں ہم کو موت دے۔

رَبِّ ارْحَمْهُمَا کَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ٥

ترجمہ: اے پرودگار میرے جس طرح میرے والدین نے مجھے چھوٹے سے کو پالا ہے میرے حال کو رحم کرتے رہے ہیں اسی طرح تو بھی ان پر رحم کر۔

## طلب اولاد کی دعا

رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً ط اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ ط

ترجمہ: اے میرے رب مجھ کو اپنے پاس سے پاکیزہ اولاد عطا کر بیشک تو دعا سننے والا ہے۔



## طلب رزق

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْمٌ ٥

ترجمہ: اے پروردگار میں اس بھلائی کا جو تو میری طرف اتارے محتاج ہوں۔

## شیطانی وسوسوں سے امن میں رہنے کی دعا

رَبِّ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ ٥ وَاَعُوْذُ بِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ٥

ترجمہ: اے پروردگار میں شیطانوں کی چھیڑ وسوسوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں اور اے میرے پروردگار میں اس سے بھی تیری پناہ مانگتا ہوں کہ شیاطین میرے پاس آئیں اور بھڑکائیں۔

اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ ط

ترجمہ: اے اللہ مجھے دوزخ کی آگ سے بچا۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْجَنَّةِ الْفِرْدَوْسِ ط

ترجمہ: اے اللہ بیشک سوال کرتا ہوں جنت فردوس کیلئے۔

رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ط

ترجمہ: اے اللہ میں لاچار ہوں میری مدد فرما۔

# اسمائے اصحاب کہف

گھر میں رکھنے سے اس کی برکت ہوتی ہے اور بچے کے رونے میں گلے میں لکھ کر ڈالے۔ اگر آگ لگ جائے تو کپڑے پر لکھ کر آگ میں پھینکے۔ اللہ رحم کرے گا۔

1- مکسلنیما  2- یملیخا
3- مرطونس  4- بیونس
5- سمارینونس  6- ذونوانش
7- کشفیط  8- طنونس

## اسمائے اصحاب کہفؓ کے خواص وفوائد

اگر ان اسمائے اصحاب کو:

۱ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو آفات وبلیات سے محفوظ رہے۔
۲ لکھ کر کھیت میں لٹکایا جائے تو کھیل ٹڈی دل کے نقصان سے محفوظ رہے۔
۳ گھر میں پڑھا جائے تو گھر جلنے سے محفوظ رہے۔
۴ لکھ کر مال میں رکھے تو مال چوروں سے محفوظ رہے گا۔
۵ کوری ٹھیکری پر لکھ کر سات روز تک کسی کنوئیں یا نہر میں ڈالیں تو باران رحمت ہوگی۔
۶ کاغذ پر لکھ کر اس کے پیچھے بھاگے ہوئے شخص کا نام لکھ دیں اور اس کو کسی بھاری پتھر کے نیچے رکھ دیں۔ تو بھاگا ہوا واپس آجائے گا۔ بھاگے کی واپسی پر پتھر کے وزن کے برابر نیاز پر اصحاب کہف کی نیاز دلائیں۔
۷ لکھ کر آسیب زدہ مکان میں لگائیں گے تو جنات مکان چھوڑ جائیں گے۔
۸ دردِ زہ کیلئے عورت کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔ ولادت بآسانی ہوگی۔
۹ اگر بچہ بہت روتا ہو، تو لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں۔



۱۰ اگر کسی جگہ آگ لگ جائے۔ تو ان اسماء کو لکھ کر وہاں پھینک دیں۔ آگ بجھ جائے گی۔
۱۱ لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ تو دورانِ سفر آفات سے محفوظ رہیں گے۔
۱۲ باری کے بخار کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ بخار سے شفا ہوگی۔
۱۳ مرگی کیلئے ان اسماء کو چاندی کی تختی پر کندہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ مرگی سے نجات ہوگی۔
۱۴ دردسر کیلئے اکیس بار اسماء کو پڑھ کر دم کریں۔ آرام ہوگا۔
۱۵ لکھ کر اپنے پاس رکھیں گے۔ تو دشمن کے شر سے حفاظت میں رہیں گے۔
۱۶ امّ الصبیاں کیلئے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں بچہ کو شفا ہوگی۔
۱۷ حافظہ کی کمزوری کیلئے لکھ کر اپنے پاس رکھیں حافظہ تیز ہوگا۔
۱۸ اگر قیدی بے گناہ ہو تو ان اسماء کے پڑھنے کی برکت سے آزاد ہوگا۔
۱۹ دردِ شکم کیلئے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں تو درد سے شفا ہوگی۔
۲۰ لکھ کر سحر زدہ کے گلے میں ڈالیں تو سحر دور ہوگا۔
۱۲ اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو ان اسماء کو دو رکعت نماز پڑھ کر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔ بفضل خدا دعا قبول ہوگی۔

اِلٰهِی بِحُرْمَةِ یَمْلِیْخَا مُکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ اَزَرْ فَطْیُوْنَسْ کَشَّا فَطْیُوْنَسْ کَشَّا فَطْیُوْنَسْ تَبْیُوْنَسْ یُوَنِسْ بُرُسِ وَ کَلْبِهِمْ قَطْمِیْرِ وَعَلَی اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْهَا جَائِرٌ.

# ارشاداتِ نبویؐ

انسان کو چاہیے کہ اطمینان کیساتھ وضو کرے۔ اگر وضو میں کمی کوتاہی رہ گئی تو نماز نہ ہوگی۔ حضور پُرنور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان عالیشان ہے۔

1- نماز دین کا ستون ہے۔
2- نماز حضور کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔
3- نماز جنت کی کنجی ہے۔
4- نماز سے گناہ ایسے جھڑتے ہیں جیسے موسمِ خزاں میں درختوں کے پتے۔
5- نماز بے حیائی اور بری باتوں سے روکتی ہے۔
6- نماز کا حساب سب سے پہلے ہوگا۔
7- نماز وقت پر پڑھنا بہترین عمل ہے۔
8- نماز کی حفاظت کرنے والا جنتی ہے۔
9- نماز پنجگانہ پڑھنے والا صدیقین اور شہداء کے ساتھ ہوگا۔
10- نماز خشوع و خضوع کیساتھ پڑھنی چاہیے۔
11- نماز کو جان سے بھی پیاری سمجھو۔
12- نماز بخشش کا ذریعہ ہے۔
13- نماز گناہوں کو مٹا دیتی ہے۔
14- نماز قیامت کے دن نور بنے گی۔
15- نماز باجماعت ادا کرو۔
16- نماز دوزخ سے آزادی دلاتی ہے۔
17- نماز کو بلاعذر چھوڑنا نہیں چاہیے۔
18- نماز کا چھوڑنا گناہ ہے۔
19- نماز سے انسان کو ظاہری و باطنی پاکیزگی حاصل ہوتی ہے۔



20- نماز سے گھر میں برکت ہوتی ہے۔
21- نماز سے کاروبار میں برکت ہوتی ہے۔
22- نماز سے دل کو سکون ملتا ہے۔
23- نماز وقتِ مقررہ پر پڑھنی چاہیے۔
24- نمازی گناہوں سے محفوظ رہتا ہے۔
25- نماز مومن کی معراج ہے۔
26- جس نے صبح کی نماز ادا کی وہ اللہ پاک کے ذمہ ہیں۔
27- عصر اور صبح کی نماز پڑھنے والے آگ میں ہرگز داخل نہ ہونگے۔
28- چالیس دن تک تکبیرِ اولیٰ کیساتھ نماز باجماعت ادا کرنے والا دوزخ اور نفاق دونوں سے بری کر دیا جاتا ہے۔
29- جو شخص مغرب کی نماز کے بعد چھ رکعتیں نفل پڑھتا ہے اس کو بارہ سال کی عبادت کا ثواب ملتا ہے۔ بشرطیکہ درمیان میں بری بات یا لغو کلام نہ کرے۔
30- عصر سے پہلے چار رکعت پڑھنے والوں کا گھر جنت میں بنایا جاتا ہے۔

# ہر قسم کی مشکلات کا حل

| | |
|---|---|
| روزی میں وسعت کیلئے | یا باسِطة یا مُنعِمُ |
| خیر و برکت کیلئے | یا مُعْطِیُ یا شَکُورُ |
| محتاجی سے بچنے کیلئے | یَا عَزِیْزُ یَامُغْنِیُ |
| تندرستی کیلئے | یَا عَظِیْمُ یَا ھحَیُّ |
| گناہوں سے بچنے کیلئے | یَا آخِرُ یَا ھَادِیُ |
| جان و مال کی حفاظت کیلئے | یَا مومنُ یَا نَافِعُ |
| لڑکیوں کی شادی کیلئے | یَالَطِیْفُ یَا حَلِیْمُ |
| حصول اولاد کیلئے | یَامُتَکَبِّرُ یَا وَاحِدُ |
| میاں بیوی میں محبت کیلئے | یَاوَدُوْدُ یَا کَبِیْرُ |
| گمشدہ کیلئے | یَاجَامِعُ یَا مُعِیْدُ |
| بلاؤں سے بچات کیلئے | یَارَحْمٰنُ یَاسَلَامُ |
| جادو آسیب کے تحفظ کیلئے | یَا حَفِیْظُ یَا سَلَامُ |
| مکان دوکان دفتر کی حفاظت کیلئے | یَا رَزَّاقُ یَا حَبِیْبُ |
| علم کی زیادتی کیلئے | یَاحَکِیْمُ یَا بَاعِثُ |
| دعا کی قبولیت کیلئے | یَاسَمِیْعُ یَامُجِیْبُ |
| خاتمہ بالخیر کیلئے | یَامُؤَخِّرُ یَا اٰخِرُ |
| عذاب قبر سے تحفظ کیلئے | یَا بَارِیُ یَا وَکِیْلُ |
| حشر کی گرمی سے بچنے کیلئے | یَارَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ |
| شفاعت نصیب ہونے کیلئے | یَا حَسِیْبُ یَاتَوَّابُ |
| دخول جنت کیلئے | یَا عَفُوُّ یَا رَافِعُ |
| ہر کام ہونے کیلئے | یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ |
| بانجھ عورت کیلئے | یَا مُصَوِّرُ یَا خَالِقُ |



# اسے گمراہ کردیا

اَلشَّیْطٰنُ فَکَانَ مِنَ الْغٰوِیْنَ ○(پ الاعراف آیت ۲ ۴ ۳)

ترجمہ: شیطان اس کے پیچھے لگا تو گمراہوں میں ہوگیا۔

جب قوم جبارین سے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے جنگ کا قصد کیا۔ سرزمین شام میں تو بلعم باعور کی قوم اس کے پاس آئی اور اس سے کہنے لگی کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام بہت تیز مزاج ہیں اور ان کے ساتھ کثیر لشکر ہے وہ یہاں آئے ہیں۔ ہمارے بلا سے نکالیں گے اور قتل کرینگے اور بنی اسرائیل کو اس سرزمین میں آباد کریں گے۔ تیرے پاس اسم اعظم ہے۔ تیری دعا قبول ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ سے دعا کر تیری دعا قبول ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں یہاں سے ہٹادے۔ بلعم باعور نے کہا تمہارا برا ہو۔ موسیٰ علیہ السلام اللہ کے نبی ہیں اور ان کیساتھ فرشتے ہیں اور ایماندار لوگ ہیں۔ میں کیسے ان پر دعا کردوں میں جانتا ہوں کہ ان کا مرتبہ کیا ہے۔ اگر میں ایسا کروں تو میری دنیا و آخرت برباد ہو جائے گی۔ قوم اس سے برابر اصرار کرتی رہی۔ بلعم باعور نے کہا کہ میں اپنے رب کی مرضی معلوم کرلوں۔ خواب میں اس کو جواب مل جاتا تھا۔ چنانچہ اس کو یہ جواب ملا موسیٰ علیہ السلام اور ان کے ہمرائیوں کے خلاف دعا نہ کرنا۔ تو اس نے قوم سے کہہ دیا کہ میں نے اپنے رب سے اجازت چاہی تھی مگر اجازت نہیں ملی۔ تو قوم نے اس کو ہدیئے نذرانے پیش کیے جو اس نے قبول کر لیے۔ قوم نے اپنا سوال پھر جاری رکھا تو دوسری مرتبہ پھر اپنے رب سے اجازت چاہی مگر پھر نہ ملی۔ آخر کار انہوں نے فتنہ میں ڈالدیا اور اللہ کی رحمت سے محروم ہوگیا۔ جو لوگ دوسروں کا برا کرتے ہیں ان کا اپنا انجام بھی برا ہی ہوتا ہے۔

آخر کار وہ بددعا کرنے کیلئے پہاڑ پر چڑھا تو جو بددعا کرتا تھا اللہ تعالیٰ اس کی زبان کو قوم کی طرف پھیر دیتا اور اپنی قوم کیلئے جو دعائے خیر کرتا بجائے قوم کے بنی اسرائیل کا نام اس کی زبان پر آجاتا۔ قوم نے کہا اے بلعم باعور یہ کیا کر رہا ہے۔ بنی اسرائیل کیلئے دعا اور ہمارے لیے بددعا کرتا ہے اس نے کہا میری زبان میرے قبضہ میں نہیں ہے۔ آخر اس

کی زبان باہر نکل پڑی تو اس نے کہا میری آخرت و دنیا دونوں برباد ہو گئیں۔

آدمی روحانی، شہوانی، سماوی، ارضی ہے جب اس کی روح شہوات پر غالب ہو جاتی ہے تو ملائکہ سے فائق جاتا ہے۔ اور جب شہوات روح پر غالب ہو جاتی ہے تو زمین کے جانوروں سے بدتر ہو جاتا ہے۔

## ہر مرض کا علاج

ہر مرض کے لئے ان کلمات کو اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں روزانہ تین بار اسی طرح عمل کریں۔ بفضل خدا چند دنوں میں مرض سے شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیْم

شِفَاءٌ مِنْ کُلِّ دَاءٍ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ.



## حفاظت کیلئے

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ بَدَنِیْ | الٰہی مجھ کو میرے بدن سے عافیت دے |
| اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ سَمْعِیْ | الٰہی مجھ کو میرے سننے میں عافیت دے |
| اَللّٰھُمَّ عَافِنِیْ فِیْ بَصَرِیْ | الٰہی مجھ کو میرے دیکھنے میں عافیت دے |
| لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ | تیرے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں |

## آیات شفا

ہر مرض کے لئے ان آیات کو پڑھ کر دم کریں یا چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پانی کھول کر مریض کو پلائیں۔ یہ قرآنی آیات شفاء ہر مرض کے لئے اکسیر کا حکم رکھتی ہیں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیْم

- ☆ وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ
- ☆ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ
- ☆ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ
- ☆ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ
- ☆ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ
- ☆ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

# حروف مقطعات کے فوائد وخواص

حروف مقطعات ان حروف کو کہتے ہیں۔ جو قرآن مجید میں سورتوں کے شروع میں آئے۔ ان نورانی حروف کے بزرگوں نے بے شمار فوائد وخواص لکھے ہیں۔ ان نورانی حروف کے فوائد وخواص اور اسرار کو کامل طور پر اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتے ہیں۔ بزرگ فرماتے ہیں کہ ان نورانی حروف میں اسم اعظم ہیں۔ اس لئے جو بھی ان نورانی حروف کے ذریعے اللہ تعالیٰ سے مدد چاہے۔ اللہ تعالیٰ اس کی مدد فرماتے ہیں۔ بزرگوں نے ان نورانی حروف کے بے شمار فوائد لکھے ہیں۔ چند ایک تحریر کئے جاتے ہیں۔ ان حروف کو زعفران سے لکھ کر استعمال کریں۔

اگر کوئی ان حروف کو:

۱ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مرگی والے کو پلائے۔ مرگی سے آرام ہوگا۔ یا ان کلمات کو مرگی والے کے کان میں پڑھیں۔

۲ پڑھ کر دانت درد۔ سر درد یا دیگر جسم کے کسی حصے پر درد کے مقام پر دم کیا جائے گا تو درد سے آرام ہوگا۔

۳ مسافر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ تو دوران سفر ہر قسم کی آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا۔

۴ اگر کسی نکاح نہ ہوتا ہو تو ان نورانی حروف کو بعد از نماز عشاء ایک سو ایک مرتبہ پڑھے۔ تو اس کی جلد شادی ہوگی۔

۵ جادو۔ سحر۔ آسیب اور نظر بد کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ شفا ہوگی۔

۶ رزق میں برکت کیلئے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ رزق میں برکت ہوگی۔

۷ لکھ کرائیں بازو سے باندھیں گے تو دشمنوں پر رعب چھائے گا۔

۸ چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہنیں گے تو لوگوں میں مقبولیت بڑھے گی۔

۹ رجب کی نوچندی جمعرات کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہننے والے شخص کی



حاکم وافسر قدر کریں گے۔

۱۰ چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہننے والا شخص دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۱۱ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر گھول کر پینے والے کا حافظہ تیز ہوگا۔

۱۲ چینی کی پیٹ پر لکھ کر پینے والا آشوب چشم سے شفا پائے گا۔

۱۳ اسقاط حمل والی عورت کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔ حمل ضائع نہیں ہوگا۔

# حضرت سلیمان علیہ اسلام کی مہر شریف

ہر قسم کے ارضی سماوی سفلی آفات جادو ٹونہ ہر قسم کی بندش کے لئے اپنے پاس رکھیں اللہ کے فضل سے تمام آفات ختم ہو جائیں گی۔

۲۰ ۶۶ ۳۸ ۱۱ ۲

۳ ۱۱ ۱۱ ۹۸ ۱۳ ۳۳ ۱۱

۱ ھے ھے ۱اسر ۹۳۱۱ ۱۱۱ سے لا

۱ ھے ۹۹ اھے ۱۱ ۲

صح ۱۲ ۱۱ھے ۹۹ ۱اسر اسر ھے

۵

ھے





# مسلمانوں کیلئے عمل

قرآن وسنت کی صورت میں اللہ تعالیٰ نے ہمیں مکمل ضابطہ حیات قانون ضابطہ اخلاق ضابطہ انصاف نیز دنیا میں رہنے سہنے کے تمام ضابطے عطا کر دیئے ہیں اب ہمیں سوچنا چاہیے کہ اس پر عمل پیرا ہو کر دنیا و آخرت میں اللہ تعالیٰ کے حضور سرخرو ہوں۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ وہ اپنے پیارے حبیب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل ہم پر خصوصی رحم و کرم عطا فرمائے اور اللہ پاک ہم سب کو نیک عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور بڑے کاموں سے بچنے کی بھی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

کون ہے جس کا شفیع قرآن ہو مگر وہ جنت کی بہاروں کا مستحق نہ ہے۔

کون سا وہ گھر ہے جس میں تلاوت قرآن پاک ہو مگر وہ ملائکہ کی رحمت آماجگاہ نہ بنے۔

کونسا وہ معاشرہ ہے جس میں دستور قرآن رائج ہو مگر وہ امن سکون راحت کا گہوارہ نہ ہو۔

قرآن سے جس کا تعلق مستحکم ہو اس کو کمالات اوصاف اور ہر گوہر مقصود حاصل ہو جاتا ہے۔

وآخر دعونا الحمد رب العالمین

شوکت علی شاکر قادری



اللہ تعالیٰ کو خوش کریں عبادت سے

اس کے رسول ﷺ کو خوش کریں اطاعت سے

مخلوق خدا کو خوش کریں خدمت سے

## اطلاع برائے شائقین

اگر کوئی میرا مسلمان بھائی دوست احباب علم الاعداد، علم جعفر، علم روحانیت یا میری تصنیف شدہ کتب کے بارے میں معلومات حاصل کرنا چاہئیں تو رابطہ کر سکتے ہیں۔

0307-4917497



# توجہ فرمائیں!

یہ کتابیں ہزاروں سال پہلے کی ہیں یہ بکس صرف عاملوں کیلئے ہیں روحانیت کے ماہروں کے لئے ہیں عام لوگوں کے لئے یہ بکس ہرگز نہیں ہیں کوئی بھی عمل منتر تعویذ کرنے سے پہلے کسی ماہر عامل سے روحانیت کے ماہر سے ضرور معلومات کرلیں کہ میں یہ تعویذ کرسکتا ہوں عمل منتر کرسکتا ہوں کہ نہیں اگر عامل اجازت دیں تو کریں ورنہ ہرگز نہ کریں کسی جانی و آسیبی یا جادوی آفت میں اگر مبتلا ہوگئے تو ادارہ یا مصنف ذمہ دار نہ ہوگا۔ اللہ آپ کا حامی وناصر ہو۔ 0307-4917497

ادارہ ومصنف



روحانیت کے ماہر
شوکت علی شاکر قادری کی عملیات پر جامع تصنیفات
علم النجوم
نجوم کیا ہے؟ آپ نجوم سیکھنا چاہتے ہیں تو آئیں آپ کو نجوم سکھائیں۔
قدیم عزل کتاب کا اردو ترجمہ۔ علم نجوم کے ماہر کے قلم سے لکھی گئی یہ
دلچسپ کتاب ضرور پسند آئے گی۔
قیمت: 210 روپے
کمالات ہپناٹزم
Hypnotism
جو لوگ ہپناٹزم سیکھنا چاہتے ہیں ان کیلئے اور جو لوگ یہ چاہتے ہیں ان پر کوئی
بھی ہپناٹزم نہ کر سکے بلکہ وہ خود ہی کر سکے ان کیلئے اور سب ہپناٹزم
جاننے والوں کیلئے۔
قیمت: 270 روپے
کتاب الاستخارہ
انسان پریشان ہے وہ کرنا کچھ چاہتا ہے اور ہو کچھ جاتا ہے اللہ تعالی سے
مانگنے کا طریقہ اللہ اور اس کے رسول کی رضامندی جاننے کیلئے اس کتاب
میں استخارہ کے بیشمار طریقے درج ہیں۔
قیمت: 240 روپے
علم الاعداد کا جامع انسائیکلوپیڈیا
اعداد کی طاقت جس سے آپ پتھر کو چیر دیں۔ انسان کے اندر کی باتیں
معلوم کر لیں۔ اعداد بولتے ہیں کس طرح اور عمل کرتے ہیں کیسے؟ آئیں
اس کتاب کا مطالعہ کریں اور جانئے۔
قیمت: 240 روپے
عثمان پبلی کیشنز
جلال دین ہسپتال بلڈنگ چوک اردو بازار لاہور
فون: 042-37640094 موبائل: 0333-4275783
upublications@hotmail.com
upublications@gmail.com